# تكملة العشرة

## في

## إجراء القراءات العشر المتواترة

## من طريق الشاطبية والدرة






تالیف

قسمت اللہ

مدرس جامعہ دارالعلوم کراچی

تلمیذ استاذ القراءتین ڈاکٹر قاری احمد میاں تھانوی مدظلہ




# تکملة العشرة

## فی اجراء القراء ات العشر المتواترة

## من طريق الشاطبية والدرة

تالیف

قسمت اللہ عفا اللہ عنہ

مدرس جامعہ دار العلوم کراچی

تلمیذ أستاذ المقرئین الدکتور قاری أحمد میاں تھانوی صاحب حفظہ اللہ

﴿جملہ حقوق بحق مؤلف محفوظ ہیں﴾

برائے رابطہ :
+923333925742
+923153925740

Email.....qismat2014@hotmail.com

## ملنے کے پتے

مکتبہ سید احمد شہیدؒ لاھور اردو بازار لاھور

مکتبہ الھادی غزنی سٹریٹ اردو بازار لاھور

قاری یوسف ناصر استاذ جامعہ دار العلوم الاسلامیہ کامران بلاک علامہ اقبال ٹاون لاہور۔۔۔ 03349848623

قاری محمد اسحاق صاحب حفظہ اللہ تعالیٰ استاذ جامعہ دار العلوم کراچی۔۔۔03332082923

# انتساب

## یادگارِ اسلاف

شاطبیِ وقت الشیخ المقری الدکتور قاری احمد میاں تھانوی صاحب حفظہ اللہ تعالیٰ

الشیخ المقرئ حضرت مولانا قاری نور محمد قادری صاحب حفظہ اللہ تعالیٰ

الشیخ المقری حضرت مولانا قاری عبدالملک صاحب حفظہ اللہ تعالیٰ

نمونہ اسلاف حضرت مولانا راحت علی ہاشمی صاحب حفظہ اللہ تعالیٰ

اور

اپنے والدین کریمین کے نام

# دعائیہ کلمات

أستاذ المقرئ الدکتور قاری أحمد میاں تھانوی حفظہ اللّٰہ تعالیٰ

نائب مدیر ورئیس قسم القراءات جامعہ دار العلوم الاسلامیہ لاہور

الحمد للّٰہ رب العلمین ، والصلوۃ والسلام علی سید المرسلین محمد وآلہ وصحبہ اجمعین

اما بعد!

عزیز القدر قاری قسمت اللہ صاحب کی ساعی جمیلہ بصورت

''تکملۃ العشرۃ فی اجراء القراءات العشر المتواترۃ''

مختلف مقامات سے دیکھنے کا اتفاق ہوا، اللہ تعالیٰ ان کی ساعی کو منظور و مقبول فرمائیں اور ان سے استفادہ کو عام فرمائیں

( ألشیخ ألمقرئ ألدکتور ) أحمد میاں تھانوی (مدظلھم)

(رئیس قسم القراءات جامعہ دار العلوم الاسلامیہ)

۹/ ۹/ ۲۰۱۶ء



# پیش لفظ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الْعَلِيِّ الْقَدِيْرِ وَنُصَلِّيْ وَنُسَلِّمُ عَلٰى نَبِيِّهِ الْمُصْطَفَى الْاَمِيْنِ مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِهٖ وَاَزْوَاجِهٖ وَصَحَابَتِهٖ اَجْمَعِيْنَ

پاک ہے وہ ذات جو قادر مطلق ہے، کہ جس سے جو کام چاہے اور جس وقت چاہے لے لے، اور بلاشبہ اسی ذات نے اپنے خصوصی توفیق عنایت سے یہ کتاب لکھوائی، جس کا تعلق براہ راست الفاظ قرآن سے ہے، اللہ قبول ومنظور فرمائے

علم قراءات کے میدان میں پہلا مرحلہ قراءات سبعہ کا ہے، جس کیلئے شاطبیہ پڑھی پڑھائی جاتی ہے، اس کے بعد دوسرا مرحلہ قراءات ثلاثہ کا ہے، اس کیلئے علامہ جزریؒ کی کتاب الدرة المضیئة پڑھتے ہیں، اس کے پڑھنے سے قراءات عشرہ کی تکمیل ہوجاتی ہے، کتاب پڑھنے کے ساتھ طالب علموں کو قراءات کا اجراء بھی کروایا جاتا ہے، تاکہ طالب علم کیلئے فی البدیہہ مختلف قراءات میں تلاوت کرنا آسان ہو، مدارس دینیہ کے نصاب میں عموماً قراءات سبعہ کا الگ اور ثلاثہ کا الگ اجراء ہوتا ہے، لیکن ایک ساتھ قراءات عشرہ کا اجراء کہیں بھی نہیں ہوتا، جس کی وجہ سے طالب علم قراءات عشرہ کے اجراء سے ہچکاہٹ محسوس کرتا ہے۔ اسی دشواری کو دور کرنے کیلئے بندہ نے تنشیط الطبع (جو سبعہ کے اجراء پر حضرت حکیم الامت مولانا اشرف علی تھانوی قدس سرہ کی کتاب ہے) کی طرز پر قراءات عشرہ کے اجراء پر کتاب لکھی ہے، جس میں ہر آیت کے اجراء سے پہلے اُس آیت کے تمام مختلف فیہ کلمات وصلاً ووقفاً وجوہ کے ساتھ بیان کیے، اور ساتھ میں ہر اختلاف کا مأخذ بھی لکھا ہے، تاکہ طالب علم کیلئے آیت کا اجراء سمجھنا آسان ہوجائے۔

بندہ نے قراءات سبعہ کا اجراء شیخ المقرئین قاری نور محمد قادری صاحب حفظہ اللہ سے اور قراءت ثلاثہ کا اجراء شیخ المقرئین حضرت قاری احمد میاں تھانوی صاحب حفظہ اللہ سے پڑھا ہے، بندہ اپنے اساتذہ کا احسان مند ہے، جنہوں نے ہر موقع پر بندہ کے ساتھ خصوصی شفقت فرمائی اور ہمیشہ رہنمائی وحوصلہ افزائی فرماتے ہیں، بندہ اس موقع پر اپنے مشفق استاذ حضرت مولانا راحت علی ھاشمی صاحب حفظہ اللہ کا بھی بہت ہی احسان مند ہے، جو ہر موقع پر علمی وتحقیقی کام کرنے کی ہمت بڑھاتے ہیں اور ساتھ میں بہت ہی مفید مشورے دیتے ہیں، اللہ تعالیٰ ان سب حضرات کا سایہ ہم پر تادیر قائم ودائم رکھے آمین۔

اہل علم سے گزارش ہے کہ دوران مطالعہ اگر کہیں کوئی غلطی یا سقم نظر آئے تو تنقید کی بجائے اصلاحی پہلو اختیار فرمائیں اور بندہ کو مطلع فرما کر عنداللہ مأجور ہوں، اللہ تعالیٰ اس کاوش کو اپنی بارگاہ میں شرف قبولیت بخشے اور شائقین علم قراءات کیلئے نافع بنائے، امین ثم امین

قسمت اللہ
مدرس جامعہ دارالعلوم کراچی



## اجراء کا طریقہ واقسام

عام طور پر قراءات کا اجراء تین طریقوں پر مشتمل ہوتا ہے، جن میں پہلا طریقہ جمع الجمع یا جمع مرکب کہلاتا ہے، اور اسی کے موافق آنے والے جدول میں آیات میں ترتیب لکھی گئی ہے، جمع الجمع میں شرعاً اختیار ہے، جس کو چاہیں مقدم ومؤخر پڑھیں، مگر قراء میں معمول یوں ہے کہ جس ترتیب سے قراء وروات کے نام شاطبیہ ودرۃ میں لکھے گئے ہیں، اسی ترتیب سے پڑھتے ہیں، اور اس کی مخالفت فن کی ناواقفی اور غلطی سمجھا جاتا ہے، مثلاً کوئی آیت سب سے پہلے قالون کیلئے پڑھتے ہے، تو سب سے پہلے یہ دیکھنا پڑتا ہے، کہ کونسا امام یا راوی من اولہ الی آخرہ موافق ہوا، موافق والوں کو مندرج کہا جاتا ہے، پھر وقف سے قریب جس قاری وراوی کا اختلاف ہو، اُسے پڑھا جائے، پھر اس کے بعد والے کو، یعنی جس قاری یا راوی کا اختلاف اقرب الی الوقف ہو، تو دوسری وجہ اُسی قاری یا راوی کیلئے پڑھے گے بشرطیکہ اُس قاری یا راوی کا ماقبل کوئی اختلاف نہ ہو، ماقبل اختلاف موجود ہونے کی صورت میں مذکورہ امام یا راوی کیلئے تب تک نہیں پڑھ سکتے، جب تک ان کے پہلے اختلاف تک نہ پہنچ جائے، اسی طرح تمام اختلافات میں اقرب الی الوقف کا لحاظ رکھتے ہوئے ترتیب سے پڑھا جائے گا، لیکن اگر کسی ایک کلمہ میں زیادہ قراء کا اختلاف ہو، تو ناموں کی ترتیب سے تقدیم وتاخیر کرے۔

دوسرا طریقہ جمع وقفی کہلاتا ہے، اسماء کی ترتیب سے پہلے ایک قاری کیلئے شروع کیا جائے، اور مناسب مقام پر وقف انتظاری کے بعد اسماء ہی کی ترتیب سے غیر متعین قراء کیلئے شروع سے اسی وقف کے مقام تک پہنچائیں اگر ان کے ساتھ شروع سے آخر تک کوئی شریک ہوا تو وہ مندرج ہوجائے گے، اور اگر شریک نہیں ہے، تو باقیین میں سے ترتیب میں جو مقدم ہو اس کیلئے پھر پوری آیت پڑھی جائے گی، اس میں بھی جو جمع ہوگیا، وہ مندرج ہوجائے گا، اسی طرح سب کیلئے پوری پوری آیت پڑھی جائیگی۔

تیسرا طریقہ یہ ہے کہ پہلے راوی کیلئے آیت شروع کی جائے، اور جب لفظ مختلف فیہ پر پہنچے تو جمیع قراء کے اختلافات کو ترتیب وار پورا کر کے آگے بڑھے، اسی طرح ہر لفظ مختلف فیہ پر پہنچ کر اس کی تمام صورتوں کو وہیں کے وہیں پورا کرتا جائے اور ترتیب کا لحاظ رکھے، اور اگر یہ اختلافات دوسرے لفظ کو ملانے سے پیدا ہو تو ہر مرتبہ ان دونوں لفظوں کو ملا کر پڑھنا ضروری ہے، اس کو جمع حرفی کہتے ہیں۔

قراءات کا اختلاف دو قسم پر ہوتا ہے، ایک کلی اور دوسرا جزئی، کلی اختلاف کو اصولی اور جزئی اختلاف کو فرش کہتے ہیں، اختلاف فرشی کا انضباط تو کسی قاعدہ میں ہو ہی نہیں سکتا، البتہ اصولی اختلاف قواعد کلیہ کے انضباط سے ممکن ہے، اس لئے مناسب ہے کہ پہلے قراء عشرہ کا اصولی اختلاف ذکر کیا جائے، تاکہ جمع الجمع کی اجراء میں اختلافات مستحضر رہیں۔ نیز قراء عشرہ میں اصولی اختلاف کا اکثر حصہ تکمیل الاجر سے لیا گیا ہے۔

# قراء عشرۃ کا اصولی اختلاف

## باب البسمله

قالون، مکی، عاصم، کسائی اور ابوجعفر کیلئے دو سورتوں کے درمیان بسم اللہ، ورش کیلئے وصل، سکتہ، بسم اللہ اور ابوعمرو بصری، یعقوب اور شامی کیلئے سکتہ اور وصل اور حمزہ اور خلف العاشر کیلئے صرف وصل ہے۔

# باب ام القران

[ھم ،تم ،کم ] کے بعد متحرک حرف ہوتو قالون بالخلف ،مکی اور ابوجعفر بلا خلف صلہ کرتے ہیں،لیکن اگر میم جمع کے بعد ہمزہ قطعی آجائے تو ورش کیلئے صلہ مع الطّول ہے۔

(عَلَیْھُمْ، اِلَیْھُمْ، لَدَیْھُمْ ) حمزہ کیلئے حالین میں ھاء کا ضمہ ہے،البتہ یعقوب کیلئے مفرد کی ضمیر کے سوا ہر ایک ضمیر کی ھاء میں ضمہ ہے ،جبکہ وہ یاءساکنہ کے بعد ہو،[عَلَیْھُمْ، اِلَیْھُمْ ، لَدَیْھُمْ ،فِیْھُمْ، مِثْلَیْھُمْ ،عَلَیْھُنَّ ،اِلَیْھُنَّ ، فِیْھُنَّ،اَیْدِیْھُنَّ،عَلَیْھُمَا ،اِلَیْھُمَا ، فِیْھُمَا ]اوراسی طرح وہ کلمات جن میں جمع کی ھاءِ ضمیر سے پہلے یاءساکنہ حرف جزم کی بناء پر رسماً محذوف ہوتو رویس کیلئے وصلاً ووقفاً ھاء کے ضمہ سے ہے، جو کل پندرہ جگہ ہے:[۱](فَاٰتِھُمْ عَذَابًا )[۲](وَاِنْ یَّاْتِھُمْ عَرَضٌ مِّثْلُهٗ )[۳](وَاِذَالَمْ تَاْتِھُمْ بِاٰیَةٍ )[اعراف:۳۸/۱۶۹/۲۰۳][۴](وَیُخْزِھُمْ)[۵](اَلَمْ یَاْتِھُمْ )[توبۃ:۱۴/۷۰][۶](وَلَمَّایَاْتِھُمْ تَاْوِیْلُهٗ )[یونس:۳۹][۷](وَیُلْھِھُمُ الْاَمَلُ )[حجر:۳][۸](اَوَلَمْ تَاْتِھُمْ )[طٰہٰ:۱۳۳][۹](یُغْنِھُمُ اللّٰهُ )[نور:۳۲][۱۰](اَوَلَمْ یَکْفِھُمْ )[عنکبوت:۵۱][۱۱](رَبَّنَااٰتِھُمْ)[احزاب:۶۸][۱۲،۱۳](فَاسْتَفْتِھُمْ)[صافات:۱۱/۱۴۹][۱۴](وَقِھُمْ عَذَابَ الْجَحِیْمِ)[۱۵](وَقِھُمُ السَّیِّاٰتِ)[غافر:۷/۹]البتہ(وَمَنْ یُّوَلِّھِمْ )[انفال:۱۶]کی ھاء کو قراءعشرہ کی طرح رویس نے بھی کسرہ سے پڑھا ہے۔

اوراگر میم جمع کے بعد سکون یا تشدید والا حرف ہواور ھاء سے پہلے متصل کسرہ یا یاءساکنہ ہو،جیسے[بِھِمُ الْاَسْبَابُ،عَلَیْھِمُ الْقِتَالُ،عَلَیْھِمُ الذِّلَّةُ ]تو اس صورت میں وصلاً ابوعمرو بصری کیلئے ھاء میم دونوں کا کسرہ[بِھِمِ الْاَسْبَابُ،عَلَیْھِمِ الْقِتَالُ،عَلَیْھِمِ الذِّلَّةُ ]،حمزہ، کسائی کیلئے دونوں کا ضمہ [بِھُمُ الْاَسْبَابُ،عَلَیْھُمُ الْقِتَالُ،عَلَیْھُمُ الذِّلَّةُ ]اور یعقوب کیلئے ھاء سے پہلے کسرہ ہوتو ھاء اور میم دونوں کا کسرہ[بِھِمِ الْاَسْبَابُ] اور یاءساکنہ ہوتو دونوں کا ضمہ[عَلَیْھُمُ الْقِتَالُ،عَلَیْھُمُ الذِّلَّةُ ] ہے۔البتہ(یُلْھِھُمُ الْاَمَلُ [حجر]، یُغْنِھُمُ اللّٰهُ[نور] ،وَقِھُمُ السَّیِّاٰت[مؤمن])ان تینوں میں رویس کے لئے ھا اور میم دونوں کا ضمہ ہے،اورروح کے لئے دونوں کا کسرہ ہے۔

# باب الادغام

اس باب میں جن کلمات میں ادغام ہوتا ہے وہ دو طرح کے ہیں[۱]وہ کلمات جو ابوعمرو بصری کے ساتھ مخصوص ہیں ان کی تفصیل درج ذیل ہیں:

سوسی ادغام مثلین فی کلمۃ صرف کاف کا کاف میں دو جگہ کرتے ہیں یعنی ( مَنَاسِکَکُّمْ )(وَمَاسَلَکَکُّمْ)اور ادغام متقاربین فی کلمۃ قاف کا کاف میں دو شرطوں سے کرتے ہیں:[۱] قاف سے پہلے حرف پر حرکت ہو[۲] کاف کے بعد میم ہو جیسے[خَلَقَکُمْ ،رَزَقَکُمْ]

ادغام مثلین ومتقاربین فی کلمتین ہر اس جگہ کرتے ہیں، جہاں چار موانع میں سے کوئی مانع نہ ہواور وہ چار موانع ادغام یہ ہیں :[۱] مدغم (پہلا حرف ) متکلم کی تاء ہو،مثلاً[ کُنْتُ تُرَابًا ][۲] پہلا حرف تاءِ مخاطب ہو، جیسے[ اَنْتَ تُکْرِهُ ][۳] پہلے حرف پر تنوین ہو، جیسے [وَاسِعٌ عَلِیْمٌ][۴] پہلے حرف پر تشدید ہو،[فَتَمَّ مِیْقَاتُ] پس ان چاروں صورتوں میں ادغام نہ ہوگا۔

[۲] وہ کلمات میں جن میں دوسرے قراء نے بھی ادغام کبیر کیا ہے:

ادغام مثلین فی کلمۃ میں سے کلمہ [اَتُحَآجُّوْنِیْ] میں نافع ،ابوجعفر اور ابن ذکوان کے لئے ایک نون کے حذف سے [اَتُحَآجُّوْنِیْ]، ہشام کیلئے ادغام اور حذف نون دونوں ،اور مکی ، بصری، یعقوب، عاصم، حمزہ، کسائی اور خلف کیلئے صرف ادغام ہے۔

کلمہ [لَا تَاْمَنَّا ] میں صرف ابوجعفر کیلئے خالص ادغام ہے۔کلمہ [مَکَّنِّیْ] میں صرف مکی کیلئے [مَکَّنَنِیْ] ہے۔اورکلمہ [اَتُمِدُّوْنَنِ] میں حمزہ اور یعقوب کیلئے ادغام سے [اَتُمِدُّوْنّ] ہے۔اورکلمہ [تَاْمُرُوْنِّیْ] میں نافع ،ابوجعفر کیلئے [تَاْمُرُوْنِیَ] اور شامی کیلئے [تَاْمُرُوْنَنِیْ] ہے۔اور سورۂ احقاف میں کلمہ [اَتَعِدَانِنِیْ] میں ہشام کیلئے ادغام سے [اَتَعِدَانِّیْ] ہے،اور سورۂ نجم میں کلمہ [رَبِّکَ

تَتَمَارٰی] میں یعقوب کیلئے تاء کا تاء میں ادغام ہے اور سورۂ سبا میں کلمہ [ثُمَّ تَتَفَکَّرُوْا] میں رویس کیلئے تاء کا تاء میں ادغام ہے۔

ادغام مثلین فی کلمتین میں یعقوب کیلئے (وَالصَّاحِبِ بِالْجَنْبِ) کی باء کا باء میں ادغام ہے اور رویس کیلئے [فَلَا اَنْسَابَ بَیْنَهُمْ، نُسَبِّحَکَ کَثِیْرًا، وَنَذْکُرَکَ کَثِیْرًا، اِنَّکَ کُنْتَ] میں ادغام ہے، اور رویس کیلئے ذیل کے سولہ کلمات میں ادغام اور اظہار دونوں ہیں: (جَعَلَ لَکُمْ مِّنْ اَنْفُسِکُمْ)[۷۲]، (جَعَلَ لَکُمْ مِّنْ اَزْوَاجِکُمْ)[۷۲]، (جَعَلَ لَکُمُ السَّمْعَ)[۷۸]، (جَعَلَ لَکُمْ)[۸۰]، (جَعَلَ لَکُمْ مِّنْ جُلُوْدِ الْاَنْعٰمِ)[۸۰]، (جَعَلَ لَکُمْ مِّمَّا خَلَقَ ظِلٰلًا)[۸۱] (جَعَلَ لَکُمْ مِّنَ الْجِبَالِ اَکْنَانًا)[۸۱]، (جَعَلَ لَکُمْ سَرَابِیْلَ)[۸۱] (لَاقِبَلَ لَهُمْ)[نمل:۳۷] اور سورۂ نجم کے چاروں مواقع میں (اَنَّهٗ هُوَ) یعنی (اَنَّهٗ هُوَ اَضْحَکَ وَاَبْکٰی)[۴۳] (وَاَنَّهٗ هُوَ اَمَاتَ وَاَحْیَا)[۴۴] (وَاَنَّهٗ هُوَ اَغْنٰی وَاَقْنٰی)[۴۸] (وَاَنَّهٗ هُوَ رَبُّ الشِّعْرٰی)[۴۹] اور سورۂ بقرہ کے (لَذَهَبَ بِسَمْعِهِمْ)[۲۰] (الْکِتٰبَ بِاَیْدِیْهِمْ)[۷۹] اور (الْکِتٰبَ بِالْحَقِّ)

ادغام متجانسین اور متقاربین میں حمزہ کیلئے (وَالصّٰٓفّٰتِ صَفًّا، فَالزّٰجِرٰتِ زَجْرًا، فَالتّٰلِیٰتِ ذِکْرًا)[۳/۲/۱]، (وَالذّٰرِیٰتِ ذَرْوًا) میں ادغام اور (فَالْمُلْقِیٰتِ ذِکْرًا)[فَالْمُغِیْرٰتِ صُبْحًا)[۳/۵] میں خلف کیلئے ادغام اور خلاد کیلئے ادغام اور اظہار دونوں ہیں اور سوسی کے لئے ادغام اور باقیین کیلئے اظہار ہے، اور [بَیَّتَ طَآئِفَةٌ] میں حمزہ اور بصری کیلئے ادغام ہے۔

## باب هاء الکنایه

واحد مذکر غائب کی ضمیر سے پہلا اور بعد والا دونوں حرف متحرک ہوں تو سب قراء صلہ کرتے ہیں، اور اگر دونوں ساکن ہوں تو کوئی بھی صلہ نہیں کرتے ہیں، البتہ اگر پہلا ساکن اور بعد والا متحرک ہو تو صرف امام ابن کثیر مکیؒ صلہ کرتے ہیں اور حفصؒ نے صرف [فِیْهٖ مُهَانًا] میں مکیؒ کی موافقت کی ہے۔ اور باقی قراء عدم صلہ کرتے ہیں، البتہ بعض قراء اپنے قاعدہ کے خلاف کچھ کلمات میں هاء ضمیر کا ضمہ یا کسرہ یا سکون یا قصر کرتے ہیں اور وہ یہ ہیں:

[یُؤَدِّهٖ اِلَیْکَ]، [نُوَلِّهٖ مَا تَوَلّٰی وَنُصْلِهٖ]، [وَنُؤْتِهٖ مِنْهَا] میں قالونؒ، ہشامؒ اور یعقوبؒ کیلئے قصر، ابوعمرو بصری، شعبہؒ، حمزہؒ اور ابوجعفرؒ کیلئے سکون اور باقیین کیلئے صلہ ہے۔

کلمہ [اقْتَدِهْ] کی هاء ضمیر کو ابن ذکوانؒ نے صلہ سے ہشامؒ نے عدم صلہ سے حمزہؒ، کسائیؒ، خلف العاشرؒ اور یعقوبؒ نے وصلاً حذف هاء اور وقفاً سکون سے اور باقیین کیلئے حالین میں سکون سے ہے۔

اور کلمہ [وَاَرْجِهْ] قالونؒ اور ابن وردانؒ کیلئے قصر سے، ورشؒ، کسائیؒ، خلف العاشرؒ اور ابن جمازؒ کیلئے صلہ سے، عاصمؒ اور حمزہؒ کیلئے سکون سے، مکیؒ اور ہشامؒ کیلئے ہمزہ اور هاء کے سکون سے، ابوعمرو بصریؒ اور یعقوبؒ کیلئے ہمزہ اور هاء کا ضمہ، لہٰذا یعقوب کیلئے ہمزہ، هاء کا ضمہ اور ابن ذکوانؒ کیلئے ہمزہ اور هاء کے قصر سے ہے۔

اور کلمہ [اَهْلِهِ امْکُثُوْا] میں صرف حمزہ کیلئے (اَهْلِهُ امْکُثُوْا) ہے۔ کلمہ (یَاْتِهٖ)[طٰہٰ] کی هاء ضمیر رویسؒ کیلئے عدم صلہ، سوسیؒ کیلئے سکون اور باقیین کیلئے صلہ سے ہے اور قالون کیلئے عدم صلہ بھی ہے، جو طریق کے خلاف ہے۔ اور کلمہ (وَیَتَّقْهِ) کی هاء ضمیر قالونؒ، ہشامؒ، ابن جمازؒ اور یعقوبؒ کیلئے عدم صلہ، ہشامؒ اور ابن جمازؒ کیلئے صلہ بھی ہے، اور ابوعمرو بصریؒ، شعبہؒ، خلادؒ اور ابن وردانؒ کیلئے سکون ہے اور خلادؒ کیلئے صلہ بھی ہے، حفصؒ کیلئے [وَیَتَّقْهُ] اور ورشؒ، مکیؒ، ابن ذکوانؒ، خلفؒ، کسائیؒ اور خلف العاشرؒ کیلئے [وَیَتَّقِهٖ] ہے۔

اور کلمہ [فَاَلْقِهْ] میں قالونؒ، ہشامؒ اور یعقوبؒ کیلئے عدم صلہ او ہشامؒ کیلئے صلہ بھی ہے اور ابوعمرو بصریؒ، عاصمؒ، حمزہؒ اور ابوجعفرؒ کیلئے سکون اور ورشؒ، مکیؒ، ابن ذکوانؒ، کسائیؒ اور خلف العاشرؒ کیلئے صلہ ہے۔

کلمہ (وَاِنْ تَشْکُرُوْا یَرْضَهُ لَکُمْ)[زمر:۷] میں نافعؒ، ہشامؒ، عاصمؒ، حمزہؒ اور یعقوبؒ کیلئے عدم صلہ ہے اور ہشامؒ کیلئے سکون بھی ہے، سوسیؒ اور ابن جمازؒ کیلئے صرف سکون اور مکیؒ، دوری بصریؒ، ابن ذکوانؒ، کسائیؒ، خلف العاشرؒ اور ابن وردانؒ کیلئے صلہ ہے اور دوری بصریؒ کیلئے سکون بھی ہے۔

(بِیَدِهٖ عُقْدَةُ النِّکَاحِ)[۲۳۷]، (غُرْفَةً بِیَدِهٖ)[۲۴۹] اور سورۂ مؤمن اور یٰسین میں (بِیَدِهٖ مَلَکُوْتُ کُلِّ شَیْءٍ) میں کلمہ [بِیَدِهٖ] میں چاروں جگہ صرف رویس کیلئے قصر اور باقیین کیلئے صلہ ہے۔ سورۂ یوسف میں کلمہ (تُرْزَقَانِهٖ) میں صرف ابن وردانؒ کیلئے عدم صلہ اور باقیین کیلئے صلہ سے ہے۔

اورکلمہ [اَنْسٰنِيْهُ] [کہف]،اور [عَلَيْهُ اللّٰهَ] [فتح] میں حفص کیلئے ھاء کاضمہ اور باقیین کیلئے کسرہ ہے [يَرَهْ] میں صرف ہشام ھاء کوساکن اور باقیین صلہ سے پڑھتے ہیں

## باب المد والقصر

مد متصل میں ورشؒ اور حمزہؒ طول اور باقیین توسط کرتے ہیں، البتہ مد منفصل میں قالونؒ، دوری بصریؒ کیلئے قصر، توسط دو وجوہ، مکیؒ، سوسیؒ، ابوجعفرؒ اور یعقوبؒ کیلئے صرف قصر، شامیؒ، عاصمؒ، کسائیؒ اور خلف العاشرؒ کیلئے توسط اور ورشؒ، حمزہؒ کیلئے طول ہے۔

مد بدل میں ورش کیلئے قصر، توسط اور طول تین وجوہ اور مد لین میں توسط اور طول دو وجوہ ہیں۔

<u>**مد بدل، مد لین کے قواعد:**</u> اگر لین اور بدل ایک جگہ جمع ہو جائیں تو دیکھنا چاہئے کہ کون مقدم ہے، اگر لین مقدم ہے اور بدل مؤخر ہے، تو چار وجوہ ہیں [۱، ۲، ۳] لین میں اول توسط کریں گے اور بدل میں قصر، توسط، طول کریں گے، [۴] لین میں طول کی صورت میں بدل میں صرف طول کریں گے، قصر اور توسط نہیں پڑھیں گے۔

اور اگر بدل مقدم ہے اور لین مؤخر، تو بھی چار وجوہ ہیں [۱، ۲] بدل میں قصر، توسط اور لین میں توسط [۳، ۴] بدل میں طول اور لین میں توسط، طول۔

اگر بدل اور یائی جمع ہوں تو دیکھنا چاہئے کہ کون مقدم ہے؟ اگر بدل مقدم ہو، تو چار وجوہ بنتی ہیں [۱] بدل میں قصر اور یائی میں فتحہ [۲] بدل میں توسط اور یائی میں تقلیل [۳، ۴] بدل میں طول اور یائی میں فتحہ پھر تقلیل۔

اور اگر یائی مقدم ہو تو بھی چار وجوہ بنتی ہیں [۱، ۲] یائی میں فتحہ اور بدل میں قصر، طول [۳، ۴] یائی میں تقلیل اور بدل میں طول توسط، پھر طول۔

اگر لین اور یائی جمع ہوں اور لین مقدم ہو اور یائی مؤخر ہو، [۱، ۲] تو لین میں توسط اور یائی میں فتحہ و تقلیل، [۳، ۴] پھر لین میں طول اور یائی میں فتحہ و تقلیل، یہ چار صورتیں ہوئیں

اور اگر یائی مقدم ہو [۱، ۲] تو یائی میں فتحہ اور لین میں توسط اور طول، [۳، ۴] پھر یائی میں تقلیل اور لین میں توسط پھر طول۔

اگر کسی جگہ پر یائی، بدل اور لین جمع ہو جائیں تو وہاں اجتماع کی چھ صورتیں ہیں، اگر یائی مقدم ہے، پھر بدل اور پھر لین ہے، تو [۱] اول یائی میں فتحہ ہوگا، اور بدل میں قصر اور لین میں توسط، [۲، ۳] یائی میں فتحہ، بدل میں طول اور لین میں توسط، پھر طول [۴] یائی میں تقلیل، بدل میں توسط، اور لین میں توسط [۵-۶] یائی میں تقلیل، بدل میں طول اور لین میں توسط، پھر طول۔

قصر اور تقلیل جمع نہیں ہوتی، اسی طرح توسط اور فتحہ جمع نہیں ہوتا، طول دونوں کے ساتھ جمع ہوتا ہے۔

اگر یائی مقدم ہے، پھر لین اور پھر بدل، تو اس صورت میں بھی چھ صورتیں ہیں [۱، ۲] اول یائی میں فتحہ، لین میں توسط اور بدل میں قصر پھر طول [۳] یائی میں فتحہ، لین میں طول اور بدل میں بھی طول [۴] یائی میں تقلیل، لین میں توسط اور بدل میں توسط [۵] یائی میں تقلیل، لین میں توسط اور بدل میں طول [۶] یائی میں تقلیل، لین میں طول، بدل میں بھی طول۔

اگر بدل مقدم ہے، پھر لین پھر یائی ہے، تو اس صورت میں بھی چھ وجوہ ہیں [۱] اول بدل میں قصر، لین میں توسط اور یائی میں فتحہ [۲] بدل میں توسط، لین میں بھی توسط، یائی میں تقلیل [۳، ۴] بدل میں طول، لین میں توسط، اور یائی میں فتحہ، پھر تقلیل [۵-۶] بدل میں طول، لین میں طول اور یائی میں فتحہ پھر تقلیل۔

اگر لین مقدم ہو، پھر یائی، پھر بدل ہو تو اس صورت میں بھی چھ صورتیں ہیں [۱، ۲] لین میں توسط، یائی میں فتحہ، بدل میں قصر، پھر طول [۳، ۴] لین میں توسط، یائی میں تقلیل اور بدل میں توسط، پھر طول [۵] لین میں طول، یائی میں فتحہ، بدل میں طول [۶] لین میں طول، یائی میں تقلیل، بدل میں طول۔

اگر لین مقدم ہو، پھر بدل اور پھر یائی ہو تو بھی چھ صورتیں ہیں [۱] لین میں توسط، بدل میں قصر اور یائی میں فتحہ [۲] لین میں توسط، بدل میں توسط اور یائی میں تقلیل [۳، ۴] لین میں توسط، بدل میں طول، یائی میں فتحہ، پھر تقلیل [۵، ۶] لین میں طول، بدل میں طول، یائی میں فتحہ، پھر تقلیل۔

اور اگر بدل مقدم ہو، پھر یائی، پھر لین، تو بھی چھ صورتیں ہیں [۱] بدل میں قصر، یائی میں فتحہ، لین میں توسط [۲] بدل میں توسط، یائی میں تقلیل اور لین میں توسط [۳، ۴] بدل میں طول، یائی میں فتحہ، لین میں توسط، پھر طول [۵، ۶] بدل میں طول، یائی میں تقلیل، لین میں توسط، پھر طول۔

# باب الهمزتین فی کلمة

جب کسی کلمہ میں دو ہمزہ جمع ہو جائیں تو ان میں سے پہلا ہمزہ ہمیشہ مفتوح ہی ہوتا ہے، اور دوسرے ہمزہ پر تینوں حرکتیں آتی ہیں، اگر دوسرا ہمزہ مفتوح ہو تو ذَاتُ الْفَتْحِ اور اگر مکسور ہو تو ذَاتُ الْکَسْرِ اور اگر مضموم ہو تو ذَاتُ الضَّمّ کہلاتا ہے۔ اور دو ہمزہ قطعی متحرک کے درمیان ایک الف زائد لانے کو ادخال کہتے ہیں۔

اگر دونوں ہمزوں پر فتحہ ہو تو قالونؒ، ابوعمرو بصریؒ اور ابوجعفرؒ کیلئے ادخال الف اور دوسرے ہمزہ کی تسہیل ہے، اور ہشامؒ کیلئے ادخال کے ساتھ تحقیق اور تسہیل دونوں ہیں اور ورش کیلئے دوسرے ہمزہ کی بلا ادخال تسہیل اور اس ہمزہ کا الف سے ابدال دو وجوہ ہیں، اور مکیؒ، رویسؒ کیلئے ادخال کے بغیر دوسرے ہمزہ کی صرف تسہیل ہے، اور باقیین کیلئے بلا ادخال تحقیق ہے۔

[ءَ اٰمَنْتُمْ] جو سورۂ طٰہٰ، اعراف اور شعراء میں آیا ہوا ہے، اصل کے لحاظ سے تین ہمزہ تھے، یعنی [ءَ ءَ اٰمَنْتُمْ] تھا، پہلے دونوں پر فتحہ تھا اور تیسرا ساکن تھا، ان میں سے تیسرے کو سب الف سے بدلتے ہیں، اور باقی دو میں اختلاف ہے اور اس میں چار مذہب ہیں: [۱] شعبہ، حمزہ، کسائی اور روح کیلئے تینوں جگہ دونوں ہمزوں کی تحقیق بلا ادخال۔ [۲] نافعؒ، بزیؒ، ابوعمرو بصریؒ، ابن عامر شامیؒ اور ابوجعفرؒ کیلئے دو ہمزہ اور دوسرے ہمزہ کی تسہیل بلا ادخال۔ [۳] حفصؒ اور رویسؒ کیلئے تینوں جگہ ایک ہمزہ [اٰمَنْتُمْ]۔ [۴] قنبلؒ کیلئے طٰہٰ میں حفصؒ کی طرح ایک ہمزہ سے اور اعراف و شعراء میں دو ہمزہ ہیں، البتہ سورۂ اعراف میں [فِرْعَوْنُ] کے ساتھ ملا کر پڑھنے کی صورت میں تو پہلے ہمزہ کا فتحہ والے واو سے ابدال اور دوسرے کی تسہیل بلا ادخال یعنی [فِرْعَوْنُ وَاٰمَنْتُمْ] اور [فِرْعَوْنُ] سے جدا کر کے ابتداء یا اعادہ کرنے کی صورت میں بزیؒ کی طرح پہلے ہمزہ کی تحقیق اور دوسرے کی تسہیل بلا ادخال۔

اور سورۂ ملک میں لفظ [ءَ اَمِنْتُمْ] میں تمام حضرات اپنے ان قواعد پر ہیں جو ایک کلمہ کے دو ہمزوں میں ان کے لئے ابھی مذکور ہوئے۔

[ءَ اَعْجَمِیٌّ] [فصلت] میں ہشام کیلئے ایک ہمزہ سے اور باقیین کیلئے دو ہمزہ ہیں، اور سب اپنے اس قاعدہ پر ہیں جو ابھی دو ہمزوں کے بارے میں گذرا، لیکن ابن ذکوانؒ اور حفصؒ اپنے قاعدہ کے خلاف بلا ادخال دوسرے ہمزہ کی تسہیل کرتے ہیں۔

سورۂ قلم میں لفظ [اَنْ کَانَ] کو حمزہؒ، شعبہؒ، ابن عامر شامیؒ، ابوجعفرؒ اور یعقوبؒ کیلئے دو ہمزہ [ءَ اَنْ کَانَ] ہیں، پھر ان میں سے حمزہؒ، شعبہؒ اور روحؒ کیلئے دوسرے ہمزہ کی تحقیق بلا ادخال، ہشامؒ اور ابوجعفرؒ کیلئے تسہیل مع الا دخال، ابن ذکوانؒ اور رویسؒ کیلئے تسہیل بلا ادخال ہے۔ اور باقی نافعؒ، مکیؒ، ابوعمرو بصریؒ، حفصؒ، کسائیؒ اور خلف العاشرؒ کیلئے ایک ہمزہ ہے، یعنی [اَنْ کَانَ] ہے۔

اور (اَذْهَبْتُمْ) [احقاف:۲۰] ابن کثیر مکیؒ، ابن عامر شامیؒ، ابوجعفرؒ اور یعقوبؒ کیلئے دو ہمزوں سے (ءَ اَذْهَبْتُمْ) ہے، اور باقی قراء عشرہ کیلئے ایک ہمزہ سے (اَذْهَبْتُمْ) ہے، تسہیل و تحقیق و ادخال میں سب اپنے قواعد پر ہیں۔

[ءَ اٰلِهَتُنَا] [زخرف] میں کوفیین اور روح کیلئے دونوں ہمزوں میں تحقیق اور باقیین کیلئے پہلے میں تحقیق اور دوسرے میں تسہیل بلا ادخال ہے۔

اور اگر پہلے ہمزہ پر فتحہ اور دوسرے پر کسرہ ہو تو قالون، ابوعمرو بصری اور ابوجعفر کیلئے تسہیل مع الا دخال، ورش، مکی اور رویس کیلئے تسہیل بلا ادخال، ہشام کیلئے [ءَ اِنَّکُمْ] [اعراف، فصلت] [ءَ اِنَّ] [اعراف و شعراء] [ءَ اِذَا] [مریم] [ءَ اِنَّكَ] [صفت] ان کلمات میں تحقیق مع الا دخال اور [ءَ اِنَّکُمْ] [فصلت] میں تسہیل مع الا دخال ہے اور باقی سب کلمات میں جمہور کی طرح تحقیق مع الا دخال ہے۔ اور بعض کے مذہب پر بلا ادخال تحقیق بھی صحیح ہے، اور باقیین ہر جگہ تحقیق بلا ادخال کرتے ہیں۔

[ءَ اِنَّکُمْ] [اعراف] میں نافع، ابوجعفر اور حفص کیلئے ایک اور باقیین کیلئے دو ہمزہ ہیں۔ اور [ءَ اِنَّ] [اعراف] میں نافع، مکی، ابوجعفر اور حفص کیلئے ایک ہمزہ اور باقیین کیلئے دو ہیں، اور [ءَ اِنَّكَ] [یوسف] میں مکی اور ابوجعفر کیلئے ایک اور باقیین کیلئے دو ہمزہ ہیں، اور [اِنَّا لَمُغْرَمُوْنَ] [واقعہ] میں صرف شعبہ کیلئے دو اور باقیین کیلئے ایک ہمزہ ہے۔

اور اگر پہلے ہمزہ پر فتحہ اور دوسرے پر ضمہ ہو، جیسے [اَؤُنَبِّئُكُمْ] تو ورش، مکی، رویس کیلئے تسہیل بلا ادخال، قالون، ابوعمرو بصری اور

ابوجعفر کیلئے تسہیل مع الا دخال ہے، اور ابوعمرو بصری کیلئے دوسری وجہ تسہیل بلا ادخال بھی ہے، اور ہشام کیلئے [اَؤُنَبِّئُکُمْ] میں تحقیق مع الا دخال اور تحقیق بلا ادخال دو وجوہ ہیں، اور کلمہ [ءَ اُنْزِل ][ص] اور [ءَ اُلْقِیَ ][قمر] میں تسہیل مع الا دخال، تحقیق مع الا دخال اور تحقیق بلا ادخال تینوں وجوہ ہیں۔ باقیین کیلئے تینوں کلمات میں صرف بلا ادخال تحقیق ہے۔

## استفہام مکرر کا قاعدہ

استفہام مکرر کا مطلب یہ ہے کہ قریب قریب دو دو ہمزہ آ رہے ہوں، یعنی اگر ایک جگہ پر دو ہمزوں والا کلمہ آیا ہوا ہے، اور اس کے بعد دوبارہ دو ہمزوں والا کلمہ آ جائے خواہ ایک آیت میں ہو جیسے [ءَ اِذَا کُنَّا تُرٰبًاءَ اِنَّا ][الرعد:۵] یا دو آیتوں میں ہو، جیسے [یَقُوْلُوْنَ ءَ اِنَّالَمَرْدُوْدُوْنَ فِی الْحَافِرَةِ ءَ اِذَا کُنَّا عِظٰمًا نَّخِرَةً][النازعات:۱۰،۱۱] تو یہ استفہام مکرر کہلاتا ہے، اور یہ قرآن میں گیارہ جگہ ہے، جو نو سورتوں میں ہے:

[۱][ءَ اِذَا کُنَّا تُرٰبًاءَ اِنَّالَفِیْ خَلْقٍ جَدِیْدٍ ][الرعد:۵][۲][۳][ءَ اِذَا کُنَّا عِظٰمًاوَّرُفَاتًاءَ اِنَّالَمَبْعُوْثُوْنَ][الاسراء:۴۹] [۴][ءَ اِذَامِتْنَاوَکُنَّاتُرٰبًاوَّعِظٰمًا ءَ اِنَّالَمَبْعُوْثُوْنَ ][مؤمنون:۸۲][۵][ءَ اِذَا کُنَّا تُرٰبًاوَّاٰبَآؤُنَاءَ اِنَّالَمُخْرَجُوْنَ ][نمل:۶۷][۶][اِنَّکُمْ لَتَاْتُوْنَ الْفَاحِشَةَ ۔۔ءَ اِنَّکُمْ لَتَاْتُوْنَ الرِّجَالَ ][عنکبوت:۲۸،۲۹][۷][وَقَالُوْا ءَ اِذَاضَلَلْنَافِی الْاَرْضِ ءَ اِنَّالَفِیْ خَلْقٍ جَدِیْدٍ ][سجدہ:۱۰][۸][ءَ اِذَامِتْنَا وَکُنَّا تُرٰبًاوَّعِظٰمًا ءَ اِنَّالَمَبْعُوْثُوْنَ ][صافات:۱۶][۹][ءَ اِذَامِتْنَا وَکُنَّا تُرٰبًاوَّعِظٰمًاءَ اِنَّالَمَدِیْنُوْنَ ][صافات:۵۳][۱۰][ءَ اِذَامِتْنَا وَکُنَّا تُرٰبًاوَّعِظٰمًا ءَ اِنَّالَمَبْعُوْثُوْنَ][واقعہ:۴۷][۱۱][یَقُوْلُوْنَ ءَ اِنَّالَمَرْدُوْدُوْنَ فِی الْحَافِرَةِ ءَ اِذَا کُنَّا عِظٰمًا نَّخِرَةً][نازعات:۱۰،۱۱]

نافع، کسائی اور یعقوب کیلئے ہر جگہ پہلا کلمہ استفہام سے اور دوسرا کلمہ اخبار سے ہے، اور ابن عامر شامی اور ابوجعفر کیلئے ہر جگہ پہلا کلمہ اخبار سے اور دوسرا استفہام سے ہے، اور باقی بصری، شعبہ، حمزہ، مکی، حفص اور خلف العاشر کیلئے ہر جگہ دونوں استفہام سے ہیں۔

البتہ نافع اور ابوجعفر کیلئے سورۂ نمل میں پہلے کلمہ اخبار سے اور دوسرا استفہام سے ہے، اور شامی و کسائی کیلئے پہلا کلمہ استفہام اور دوسرا اخبار سے ہے، اور عاصم، حمزہ، کسائی اور خلف العاشر کیلئے دونوں موقعوں میں استفہام سے ہیں۔

اور عنکبوت میں نافع، مکی، حفص، یعقوب، شامی اور ابوجعفر کیلئے پہلے موقع میں ایک ہمزہ یعنی اخبار سے اور دوسرے موقع میں دو ہمزہ یعنی استفہام سے، اور ابوعمرو بصری، شعبہ، حمزہ، کسائی اور خلف العاشر کیلئے دونوں جگہ استفہام سے ہے۔

اور صٰفّٰت میں پہلے موقع میں شامی کیلئے ایک ہمزہ سے اور دوسرے میں دو ہمزہ سے ہے، اور نافع، کسائی، ابوجعفر اور یعقوب کیلئے پہلے موقع میں دو ہمزہ اور دوسرے میں ایک ہمزہ ہے، اور باقی حضرات کیلئے دونوں میں دو دو ہیں۔

اور سورۂ واقعہ میں نافع، کسائی، ابوجعفر اور یعقوب کیلئے پہلے موقع میں دو ہمزہ اور دوسرے میں ایک ہمزہ ہے، اور شامی، مکی، ابوعمرو بصری، عاصم، حمزہ، خلف العاشر کیلئے دونوں موقعوں میں دو دو ہمزہ ہیں۔

سورۂ نازعات میں ابوجعفر کیلئے پہلے موقع میں ایک ہمزہ اور دوسرے میں دو ہمزہ ہیں، اور نافع، کسائی، شامی اور یعقوب کیلئے پہلے موقع میں دو ہمزہ اور دوسرے میں ایک ہمزہ ہے، اور باقیین کیلئے دونوں موقعوں میں دو دو ہمزہ ہیں۔

نیز استفہام مکرر کے ان موقعوں میں دو ہمزہ پڑھنے والے سب تسہیل و تحقیق و ادخال وغیرہ میں اپنے انہی قواعد پر ہیں، جو ابھی اوپر بیان کیے گئے ہیں۔

لفظ [اَئِمَّةً ] میں ہشام کیلئے تحقیق مع الا دخال و تحقیق بلا ادخال ہے، اور ابوجعفر کیلئے تسہیل مع الا دخال ہے، اور نافع، مکی، ابوعمرو بصری اور رویس کیلئے تسہیل بلا ادخال ہے، اور باقیین کیلئے تحقیق بلا ادخال ہے۔

# باب الهمزتین فی کلمتین

اگر دوکلموں میں دوہمزہ قطعی اس طرح جمع ہوں کہ پہلا ہمزہ پہلے کلمہ کے آخر میں اور دوسرا ہمزہ دوسرے کلمہ کے شروع میں ہو، اور دونوں کی حرکت یکساں ہوں تو اس کو متـــفـــقتیـــن کہتے ہیں اور اس کی تین قسمیں ہیں: [۱] دونوں مفتوح ہو، جیسے [جَـــآءَ اَجَلُهُمْ] [۲] دونوں مکسور ہو، جیسے [هٰٓؤُلَآءِ اِنْ] [۳] دونوں مضموم ہو، جیسے [اَوْلِیَآءُ اُولٰٓئِکَ]

اور اگر دونوں کی حرکت مختلف ہو تو اس کو مـختـلفتین کہتے ہیں، اور اس کی پانچ قسمیں ہیں: [۱] پہلا مفتوح اور دوسرا مکسور، مثلاً: [تَـفِیْٓءَ اِلٰـــــــــی] [۲] پہلا مفتوح اور دوسرا مضموم، مثلاً: [جَـــــــــآءَ اُمَّةً] [۳] پہلا مضموم اور دوسرا مفتوح، مثلاً: [اَلْـــــــمَلَاُ اَفْتُوْنِیْ] [۴] پہلا مکسور اور دوسرا مفتوح، مثلاً: [مِنَ السَّمَآءِ اٰیَةً] [۵] پہلا مضموم اور دوسرا مکسور، مثلاً: [یَشَآءُ اِلٰی]

امام ابوعمرو بصری نے متـفـقتیـن کی تینوں صورتوں میں پہلے ہمزہ کو حذف کر کے اس سے پہلے والے حرف مد کو قصر اور مد سے پڑھا ہے، اور قالون، بزی نے مفتوحتین میں امام ابوعمرو بصری کی طرح پہلے ہمزہ کو حذف کر کے قصر و مد سے پڑھا ہے، اور مکسورتین میں یاء کی طرح اور مضمومتین میں واو کی طرح پہلے ہمزہ کو تسہیل سے پڑھا ہے، اور تسہیل کی صورت میں ہمزہ سے پہلے والے مدہ میں پہلے مد پھر قصر ہوگا۔ اور ورش، قنبل کیلئے متفقتین کی تینوں صورتوں میں پہلے ہمزہ کی تحقیق اور دوسرے ہمزہ کی تسہیل اور خالص حرف مد سے ابدال دونوں وجوہ ہیں، البتہ [بِـالسُّوْٓءِ اِلَّا]، [عَـلَـی الْبِغَآءِ اِنْ] میں ورش کے لئے تین وجوہ ہیں: [۱] تسہیل [۲] یاء مدہ سے ابدال [۳] یاء مکسور سے ابدال اور قنبل کیلئے تسہیل اور یاء مدہ سے ابدال دو وجوہ ہیں، اور ابوجعفر، رویس کیلئے تینوں قسموں میں دوسرے ہمزہ کی تسہیل ہے باقی شامی، کوفیین اور روح نے متفقتین کی تینوں صورتوں میں دونوں ہمزوں کو تحقیق سے پڑھا ہے، البتہ ہشام، حمزہ کیلئے وقفاً تخفیف ہوگی۔

اور مـختـلـفتین میں نافع، ابن کثیر مکی اور ابوعمرو بصری، ابوجعفر اور رویس نے پہلی قسم میں ہمزہ ثانیہ میں تسہیل بالیاء، دوسری قسم میں ہمزہ ثانیہ میں تسہیل بالواو سے پڑھا ہے، (ناظم کے کلام [فَـنَـوْعَانِ قُلْ] سے یہی دو قسمیں مراد ہیں) اور ان تینوں نے تیسری قسم میں ہمزہ ثانیہ میں ابدال بالواو، جیسے [اَلْمَلَاُ وَفْتُوْنِیْ] اور چوتھی قسم میں ابدال بالیاء سے [مِنَ السَّمَآءِ یَوا ئْتِنَا] پڑھا ہے، اور [نَوْعَانِ مِنْهَا اُبْدِلَا] سے یہی دو قسمیں مراد ہیں۔ اور انہیں کیلئے پانچویں قسم میں ہمزہ ثانیہ میں تسہیل بالیاء اور ابدال بالواو [یَشَآءُ وِلٰی] دونوں وجوہ ہیں اور باقی شامی، چاروں کوفیین اور روح کیلئے دونوں ہمزوں کی تحقیق ہے۔

# باب الهمزه المفرد

ہمزہ مفردہ سے وہ ہمزہ مراد ہے، جس کے ساتھ دوسرا ہمزہ نہ ہو، یعنی اکیلا ہمزہ ہو، اور اس باب میں صرف ہمزہ کے ابدال کا بیان ہوگا، اور ایسا ہمزہ کبھی ساکن بھی ہوتا ہے اور کبھی متحرک، اور حرکت والے ہمزہ سے پہلا حرف کبھی متحرک ہوتا ہے اور کبھی ساکن، پس ہمزہ کی کل تین قسمیں ہوگئیں: [۱] ساکنہ [۲] وہ ہمزہ جو خود بھی متحرک ہو اور اس سے پہلے حرف پر بھی حرکت ہو [۳] وہ متحرکہ جس سے پہلا حرف ساکن ہو۔

پہلی قسم میں ورش نے صرف اُس ہمزہ ساکنہ کا ابدال کیا ہے، جو فعل یا شبہ فعل کے فاء کلمہ میں واقع ہو یعنی اصلی حروف کے اعتبار سے وہ فاء کلمہ میں واقع ہو تو ایسے ہمزہ ساکنہ کو ورش ماقبل کی حرکت کے موافق حرف مد سے بدلتے ہیں، یعنی فتحہ کے بعد الف مدہ سے، کسرہ کے بعد یاء مدہ سے اور ضمہ کے بعد واو مدہ سے، البتہ مادہ [اِیْـــــــــــــــــــــــــوَاء] کے مشتقات ورش کیلئے ابدال سے مستثنیٰ ہیں، اور کلمہ [بئس، بئسما، بئر، الذئب، یأجوج، مأجوج] میں ہمزہ ساکنہ فاء کلمہ میں نہ ہونے کے باوجود بھی ورش کیلئے ان کلمات میں ابدال ہے۔

سوسی، ابوجعفر نے ہر ہمزہ ساکنہ کا ابدال کیا ہے، خواہ فاء کلمہ میں ہو، یا عین کلمہ میں یا لام کلمہ میں ہو، البتہ پانچ قسم کے ہمزہ ساکنہ سوسی کے لئے ابدال سے مستثنیٰ ہیں، [۱] وہ ہمزہ ساکنہ جس کا سکون جزم کی وجہ سے ہو، جیسے [تَسُؤْ، یَشَأْ، یُهَیِّئْ، نَنْسَأْهَا، یُنَبَّأْ] [۲] وہ کلمات جن میں ہمزہ کا سکون صیغہ امر ہونے کی بناء پر ہو، جیسے [هَیِّئْ، نَبِّئْ، اَرْجِئْهُ، اِقْرَأْ، اَنْبِئْهُمْ] [۳] وہ کلمات جن میں ابدال کرنے سے کلمہ ثقیل ہوجاتا ہے، اور نہ کرنے

سے خفیف رہتا ہے، جیسے [تُؤْیِهٖ، تُؤْیُ] [۴] کلمہ [وَرِئْیًا] [۵] کلمہ [مُؤْصَدَةٌ] اور ابوجعفر کیلئے ہمزہ ساکنہ میں ابدال کی شرط یہ ہے کہ ہمزہ کا سکون اصلی ہو، عارضی نہ ہو، کیونکہ عارضی سکون میں ابدال نہیں ہوگا، مثلا: [قَالَ الْمَلَأُ] وقف میں ہمزہ کا ابدال نہیں ہوگا، کیونکہ ہمزہ پر وقف میں سکون عارضی ہے، البتہ [اَنْبِئْهُمْ] [بقرہ:۳۳] اور [نَبِّئْهُمْ] [حجر:۵۱] میں ابدال نہیں ہے، اور [رُءْيَا، الرُّءْيَا، رُءْيَاكَ، رُءْيَايَ] جیسے کلمات میں ابدال کے بعد ادغام بھی ہے، مگر [تُؤْوِیْ] اور [تُؤْوِیْهِ] میں ادغام کے بجائے صرف ابدال ہے۔

اور کلمہ [الذئب] کے ابدال میں ورش، سوسی اور ابوجعفر کے ساتھ کسائی اور خلف العاشر بھی شریک ہیں، اور [لُؤْلُؤًا، اَللُّؤْلُؤُ] کے ابدال میں شعبہ نے سوسی اور ابوجعفر کی موافقت کی ہے۔

دوسری قسم وہ ہمزہ جو خود بھی متحرک ہو اور اس سے پہلے حرف پر بھی حرکت ہو، اس کی چھ صورتیں ہیں: [۱] ضمہ کے بعد فتحہ والا ہمزہ، جیسے [مُؤَجَّلًا] اس میں ورش اور ابوجعفر کیلئے ہمزہ کا فتحہ والے واو سے ابدال ہے، جبکہ ہمزہ فاء کلمہ میں ہو، البتہ [اَلْفُؤَادُ، فُؤَادَکَ، بِسُؤَالِ] میں ہمزہ فاء کلمہ میں نہیں ہے، اس لئے ابدال بھی نہیں ہے۔ اور لفظ [یُؤَیِّدُ] کے ابدال میں ورش کے ساتھ ابن جماز شریک ہیں، ابن وردان کیلئے ابدال نہیں ہے۔ اور باقیین کیلئے اس قسم کے ہمزہ میں تحقیق ہے۔

[۲] کسرہ کے بعد فتحہ والا ہمزہ، جیسے [فِئَةً] اس قسم میں سے ذیل کے تیرہ کلمات میں ابوجعفر کیلئے ہمزہ کا یاء سے ابدال ہے اور وہ یہ ہیں: [قُرِئَ، اُسْتُهْزِئَ، وَنَاشِئَةَ، رِئَاءَ النَّاسِ، لَنُبَوِّئَنَّهُمْ، لَيُبَطِّئَنَّ، شَانِئَكَ، خَاسِئًا، مُلِئَتْ، خَاطِئَةٍ، اَلْخَاطِئَةِ، فِئَةٌ، فِئَتَانِ، مِائَةٌ، مِائَتَيْنِ] البتہ [مَوْطِئًا] میں ابدال اور تحقیق دونوں ہیں۔ اور کلمہ [لِئَلَّا] میں صرف ورش کیلئے ابدال ہے، اور باقیین کیلئے ہمزہ کی تحقیق ہے۔

[۳] کسرہ کے بعد ضمہ والا ہمزہ جس کے بعد واو ہو، جیسے [مُسْتَهْزِءُوْنَ] تو اس قسم کے تمام الفاظ میں ابوجعفر ہمزہ کو حذف کرکے اس سے پہلے حرف پر کسرہ کے بجائے ضمہ پڑھتے ہیں جیسے [مُسْتَهْزُوْنَ، مُتَّكُوْنَ، فَمَالُوْنَ، اَلْخَاطُوْنَ، اَلصَّابُوْنَ، اَنْبُوْنِيْ، لِيُوَاطُوْا، اَنْ يُّطْفُوْا، قُلِ اسْتَهْزُوْا] البتہ [اَلْمُنْشِئُوْنَ] میں ابن وردان کیلئے حذف و اثبات دونوں اور ابن جماز کیلئے صرف حذف ہے۔ اور کلمہ [اَلصَّابُوْنَ] کے حذف ہمزہ اور باء کے ضمہ میں ابوجعفر کے ساتھ نافع بھی شریک ہیں۔

[۴] کسرہ کے بعد کسرہ والا ہمزہ، جس کے بعد یاء ہو، جیسے [خٰطِئِيْنَ] اس قسم کے چاروں الفاظ میں ابوجعفر کیلئے حالین میں ہمزہ کا حذف ہے [خَاطِيْنَ، مُتَّكِيْنَ، مُسْتَهْزِيْنَ، اَلصّٰبِيْنَ] البتہ صرف کلمہ [اَلصّٰبِيْنَ] کے حذف ہمزہ میں نافع بھی ابوجعفر کے ساتھ شریک ہیں۔ اور کلمہ [خاسئین] میں صرف تحقیق ہے، ابدال و حذف نہیں ہے۔

[۵] فتحہ کے بعد ضمہ والا ہمزہ، جس کے بعد واو ہو، جیسے [وَلَا يَطَئُوْنَ] اور یہ صرف تین کلمات ہیں اا ابوجعفر کیلئے حالین میں ہمزہ کے حذف اور اس سے پہلے حرف پر فتحہ ہے، جیسے [وَلَا يَطَوْنَ، اَنْ تَطَوْهُمْ، لَمْ تَطَوْهَا]

[۶] فتحہ کے بعد فتحہ والا ہمزہ، مثلا: [مُتَّكَأً] اس کو ابوجعفر نے ہمزہ کے حذف سے [مُتَّكًا] پڑھا ہے۔ اور [اَرَءَيْتَ، اَفَرَءَيْتَ] جیسے کلمات میں ہمزہ کی تسہیل میں قالون بھی ابوجعفر کے ساتھ شریک ہیں، اور ورش کیلئے دوسرے ہمزہ کی تسہیل اور اس کا الف سے ابدال دونوں وجوہ ہیں اور کسائی کیلئے دوسرے ہمزہ کے حذف سے [اَرَيْتَ، اَفَرَيْتَ] ہے۔

تیسری قسم وہ ہمزہ جو ساکن کے بعد متحرک ہو اس کی تین صورتیں ہیں: [۱] ہمزہ زاء ساکنہ کے بعد ہو، جیسے [جُزْءًا] ابوجعفر کیلئے ہمزہ کا زاء سے ابدال کرکے پھر زاء کا زاء میں ادغام سے [جُزًّا، جُزٌّ] ہے۔

[۲] ہمزہ یاء ساکنہ کے بعد ہو، جیسے [كَهَيْئَةِ] اس قسم میں سے صرف تین کلموں میں ابوجعفر کیلئے ہمزہ کا یاء سے ابدال پھر یاء کا یاء میں ادغام ہے۔ [كَهَيَّةِ، وَالنَّسِيُّ، اَلنَّبِيُّوْنَ، اَلنَّبِيّ] البتہ [اَلْاَنْبِئَآءَ] میں صرف ہمزہ کا یاء سے ابدال ہے، ادغام نہیں ہے۔ اور [اَلنُّبُوْءَةِ] میں ہمزہ کا واو سے ابدال اور پھر واو کا واو میں ادغام [اَلنُّبُوَّةِ] ہوگا۔ اور مادہ [اَلنُّبُوْءَةِ] میں باقی قراء کیلئے ابوجعفر کی طرح ابدال

ہے، البتہ نافع کیلئے ہمزہ کی تحقیق ہے، یعنی [اَلنَّبِیْٓـُٔوْ ن، اَلنَّبِیْٓءِ، اَلْاَنْبِٓـَآءَ ] لیکن قالون کیلئے سورۂ احزاب میں دو جگہ [لِلنَّبِیْٓءِ اِنْ اَرَادَ] [بُیُوْتَ النَّبِیْٓءِ اِلَّآ] جمہور کی طرح ہمزہ کا یاء سے ابدال اور پھر یاء کا یاء میں ادغام [لِلنَّبِیِّ اِنْ اَرَادَ] اور [بُیُوْتَ النَّبِیِّ اِلَّآ] ہے۔

[۳] ہمزہ الف کے بعد ہو، جیسے [اِسْرَآءِیْلَ] اور اس قسم میں صرف چار کلمات میں ہمزہ کی تسہیل ہے، یعنی [اِسْرَآءِیْلَ، کَاَیِّنْ، اَلّٰٓـِٔیْ، ھٰٓاَنْتُمْ]

پہلا کلمہ [اِسْرَآءِیْلَ] میں ابوجعفر کیلئے ہر جگہ ہمزہ کی تسہیل اور دوسرا کلمہ [کَاَیِّنْ] میں ابوجعفر کیلئے کاف کے بعد الف پھر کسرہ اور تسہیل والے ہمزہ سے یا کے بغیر، اور ان دونوں کلمات میں تسہیل کی وجہ سے قاعدہ کے موافق الف میں مد وقصر دونوں کرتے ہیں، اور اس دوسرے کلمہ میں مکی بھی ان کے ساتھ شریک ہیں، لیکن ان کے لئے ہمزہ کی تسہیل نہیں ہے، اور اسی لئے ہمزہ سے پہلے الف میں ان کے ہاں قصر بھی نہیں ہے، بلکہ صرف دو الفی مد ہے۔ تیسرا کلمہ [اَلّٰٓـِٔیْ] چاروں جگہ ابوجعفر ہمزہ کی تسہیل کرتے ہیں اور ہمزہ کے بعد یا نہیں پڑھتے ہیں یعنی [اَلّٰٓءِ] اور اس وجہ میں ورش بھی ان کے ساتھ شریک ہیں، اور بزی، ابوعمرو بصری کیلئے اس کلمہ میں دو وجوہ ہیں [۱] ایک وجہ ابوجعفر کی طرح [۲] ہمزہ کا یاء ساکنہ سے ابدال [اَلّٰــــیْ]۔ اور وقف بالاسکان کی صورت میں ورش، بزی، ابوعمرو بصری اور ابوجعفر کیلئے صرف [اَلّٰــــیْ] ہے۔ اور قالون، قنبل اور یعقوب کیلئے یاء کے حذف اور ہمزہ کی تحقیق سے [اَلّٰــــٓءْ] اور شامی، کوفیین کیلئے [اَلّٰٓـِٔیْ] چوتھا کلمہ [ھٰٓاَنْتُمْ] چاروں جگہ ابوجعفر کیلئے ہمزہ کی تسہیل ہے، اور اس میں قالون اور ابوعمرو بصری بھی ان کے ساتھ شریک ہیں، اور ورش کیلئے دو وجوہ ہیں [۱] ایک الف کا حذف اور ہمزہ کی تسہیل [ھَــاَنْتُمْ] [۲] الف کا حذف اور ہمزہ کا الف سے ابدال مد لازم کے ساتھ [ھَــآنْتُمْ]۔ اور تسہیل کیلئے الف کے حذف اور ہمزہ کی تسہیل سے [ھَــاَنْتُمْ]۔ اور بزی، شامی، عاصم، حمزہ، کسائی، خلف العاشر اور یعقوب کیلئے [ھٰٓاَنْتُمْ] ہے۔ اور مد وقصر میں سب اپنے اپنے قاعدہ پر ہیں۔

## باب النقل

اگر ہمزہ کلمہ کے شروع میں ہو اور اس سے پہلے کلمہ کے آخر میں حرف صحیح ساکن ہو یعنی مدہ نہ ہو، نیز جمع کی میم بھی نہ ہو تو ورش حالین میں ہمزہ کی حرکت نقل کر کے اس سے پہلے ساکن کو دے کر ہمزہ کو حذف کر دیتے ہیں مثلاً: [قَدْاَفْلَحَ، مَنْ اٰمَنَ، عَذَابٌ اَلِیْمٌ] اور ورش کے علاوہ سب کیلئے ترک نقل ہے، البتہ امام حمزہ وقفاً نقل کرتے ہیں مگر کچھ کلمات میں بعض قراء نقل کرتے ہیں اور وہ درج ذیل ہیں:

[۱] [ءَآلْـٰٔنَ] سورۂ یونس میں دونوں جگہ نافع، ابن وردان دونوں کیلئے [۲] [ءَآلْـٰٔنَ] چھ جگہ ورش، ابن وردان کیلئے [۳] [مِلْءُ الْاَرْضِ [اٰل عمران: ۹۱]] میں صرف ابن وردان کیلئے [۴] [مِنْ اِسْتَبْرَقٍ [رحمٰن]] میں ورش، رویس کیلئے [۵] [وَسْـَٔلْ، فَسْـَٔلْ] جب واو اور فاء کے بعد ہو تو مکی، کسائی اور خلف العاشر کیلئے نقل [۶] [عَادًا الْاُوْلٰی] میں نافع، ابوعمرو بصری، ابوجعفر اور یعقوب کیلئے نقل ہے، پھر قالون کیلئے وصلاً لام کے بعد ہمزہ ساکنہ سے [عَادًا الُّؤْلٰی] اور اعادہ میں [اَلُـؤْلٰی، اَلُوْلٰی، اَلُوْلٰی] ہے، اور ورش، ابوجعفر، ابوعمرو بصری اور یعقوب کیلئے وصلاً [عَــــادًا الُّــــوْلٰــــی] ہمزہ کے بغیر واو ساکنہ سے اور اعادہ کی صورت میں ورش کیلئے [اَلُوْلٰی، اَلُوْلٰی] اور ابوعمرو بصری، ابوجعفر اور یعقوب کیلئے [اَلُوْلٰی، اَلُوْلٰی، اَلُوْلٰی] ہے۔ [۷] [رِدْءًا یُّصَدِّقُنِیْٓ] میں نافع اور ابوجعفر کیلئے نقل ہے، پھر نافع کیلئے وصلاً [رِدًایُّــصَــدِّقُــنِــیْ] اور وقف میں تنوین کو الف سے بدل کر [رِدَا] اور ابوجعفر کیلئے حالین میں [رِدَایُصَدِّقُنِیْ] ہے۔

## باب وقف حمزه وهشام

جو ہمزہ کلمہ کے بالکل شروع میں ہو یعنی اس سے پہلے کوئی زائد حرف بھی نہ ہو، اور اسی طرح وہ [اَلْ] تعریفی اور ساکن منفصل کے بعد بھی نہ ہو، تو اس کو صرف تحقیق سے پڑھتے ہیں اور شاطبیہ اور تیسیر کے طرق سے اس میں ذرا بھی تبدیلی نہیں ہوتی، جیسے [اِنَّ] وغیرہ، اور باقی جو ہمزہ حقیقۃً کلمہ کے درمیان میں ہو یا کسی زائد حرف کے سبب درمیان والا ہو گیا ہو، جیسے [یَسْـَٔلُوْنَ] وغیرہ تو اس میں صرف حمزہؒ

اور جو کلمہ کے آخر میں ہو، جیسے [یشــــآء] وغیرہ تو اس میں ہر جگہ ہشام اور حمزہ دونوں وقفاً تخفیف کیا کرتے ہیں، پس طلبہ کو چاہئے کہ آخر والے ہمزہ کے حکم کو ہشام، حمزہ دونوں کیلئے اور باقی ہمزوں کے حکم کو صرف حمزہ کیلئے تصور کریں۔

واضح ہو کہ ان تمام ہمزوں کی اصولی طور پر تین قسمیں ہیں:

**[۱] اول ساکنہ:**

**(الف)** جس کا سکون لازمی ہو اس کا ہر جگہ پہلے حرف کی حرکت کے مطابق حرف مد سے ابدال کرتے ہیں [اقرا، نبّی، یالمُون، بیر]

فائدہ: [۱] [نَبِّئهُم] اور [اَنْبِئْهُم] میں ابدال کے بعد ھا کا ضمہ اور کسرہ دونوں جائز ہیں، اور صاحب نشر کی رائے پر ضمہ اولیٰ اور اس کے زیادہ موافق ہے۔

[۲]...... [رءْ یَا، تُؤْیٔ، رُءْ یَا، رُءْ یَاكَ] وغیرہ ان میں ابدال کے بعد بعض کے قول کی بنا پر اظہار [رِیْیَا، تُوْوِیٔ، رُوْ یَا] اور بعض کے قول پر ادغام [رِیَّا، تُوِّیٔ، رُیَّا] ہے، لیکن [رِیَّا، تُوِّیٔ، رُیَّا] میں ابدال اور ادغام اور [رُوْ یَا] میں ابدال و اظہار قوی تر ہے۔

**[ب]** جس ہمزہ کا سکون عارضی ہو تو بھی اپنے سے پہلے حرف کی حرکت کے مطابق حرف مد سے بدل جاتا ہے، یہی اکثر کا مذہب ہے اور بعض کی رائے پر اس قسم میں دوسری وجوہ ہیں، جن کی تفصیل یہ ہے:

[۱]......فتحہ والے ہمزہ میں صرف ابدال ہے، جیسے [قُرِیٔ]

[۲]......کسرہ کے بعد کسرہ اور ضمہ والا ہمزہ الف کی صورت میں ہو، جیسے [مَلَأٌ] وغیرہ تو اس میں اکثر کے مذہب پر الف سے ابدال اور بعض کے مذہب پر روم کے ساتھ تسہیل ہے۔

[۳]......فتحہ کے بعد کسرہ والا ہمزہ یاء کی صورت میں ہو، جو صرف [مِــنْ نَّبَــاِیٔ] [انعام] میں ہے، تو اس میں چار وجوہ ہیں [۱] الف سے ابدال [۲] روم کے ساتھ تسہیل [۳] یاء ساکنہ سے ابدال [مِنْ نَّبَایْ] [۴] اس یاء میں روم۔

[۴]......فتحہ کے بعد ضمہ والا واو کی صورت میں ہو، جیسے [اَتَــــوَکَّــــؤُا] وغیرہ، تو اس میں پانچ وجوہ ہیں [۱] الف سے ابدال [اَتَوَکّٰوا] [۲] روم کے ساتھ تسہیل [۳] واو سے ابدال اور اس میں سکون [اَتَوَکَّوْا] [۴] اس واو میں اشمام [۵] اس واو کے ضمہ میں روم

[۵]......کسرہ کے بعد کسرہ والے میں تین وجوہ ہیں [۱] جمہور کے مذہب پر یاء ساکنہ سے ابدال یعنی [شَــاطِیْ] اس صورت میں روم نہ ہوگا [۲] ہمزہ میں روم کے ساتھ تسہیل [۳] اخفش کے مذہب پر یاء کے کسرہ میں روم، کیونکہ وہ اس کے قائل ہیں کہ ہمزہ کو اولاً کسرہ والی یاء سے بدلا گیا ہے، پھر وہ یاء وقف کے سبب ساکن ہوگئی۔

[۶]......کسرہ کے بعد ضمہ والے میں چار وجوہ ہیں [۱] جمہور کے مذہب پر یاء ساکنہ سے ابدال [اُبَــرِّیْ] [۲] روم کے ساتھ ہمزہ کی تسہیل [۳] اخفش کے مذہب پر اس یا میں اشمام [۴] یا میں روم کیونکہ وہ ہمزہ کو ضمہ والی یاء سے بدل کر ساکن پڑھتے ہیں

[۷]......ضمہ کے بعد کسرہ والے ہمزہ میں تین وجوہ ہیں: [۱] جمہور کے مذہب پر واو ساکنہ سے ابدال [وَلُــوْلُــوْ] [۲] بعض کی رائے پر دوسرے ہمزہ میں روم کے ساتھ تسہیل [۳] اخفش کے مذہب پر اس واو میں روم

[۸]......ضمہ کے بعد ضمہ والے ہمزہ میں چار وجوہ ہیں [۱] واو سے ابدال [مِنْهُمَا اللُّؤْلُؤُ] [۲] دوسرے ہمزہ کی تسہیل روم کے ساتھ [۳،۴] اخفش کے مذہب پر واو میں اشمام پھر روم۔

## دوم: وہ حرکت والا ہمزہ جس سے پہلا حرف ساکن ہو۔

**[الف] وہ ہمزہ جو ساکن صحیح متصل کے بعد ہو**، اس کی پانچ صورتیں ہیں:

[۱]......ہمزہ کلمہ کے درمیان میں ہو، جیسے [یَــجْــرَءُوْن] وغیرہ، یا کلمہ کے اخیر میں ہو اور اس پر فتحہ ہو، جیسے [الْــخَــبْءَ] اس میں

صرف نقل وحذف ہے۔

[۲]......ہمزہ متطرفہ جس پر کسرہ ہو، جیسے [ اَلْمَرْءِ ]اس میں نقل وحذف کے بعد اسکان وروم ہیں

[۳]......ہمزہ متطرفہ جس پر ضمہ ہو، جیسے [اَلْمَرْءُ، دِفْءٌ]اس میں نقل وحذف کے بعد اسکان، اشمام، روم تینوں ہیں

[۴]......ہمزہ کلمہ کے درمیان ہواور الف کی صورت میں ہو، جیسے [اَلنَّشْاَةَ]اور سورۂ احزاب میں [یَسْاَلُوْنَ]اور سورۂ فتح میں [شَطْاَهٗ]اس قسم میں دو وجوہ ہیں [۱]نقل کے حذف [اَلنَّشَهُ، شَطَهُ، یَسَلُوْنَ][۲]رسم کی بناء پر الف کا باقی رکھنا [اَلنَّشَآهُ، شَطَآهُ، یَسَالُوْنَ]

[۵]......ہمزہ متوسطہ واو کی صورت میں ہو، جیسے [هُزُوًا، كُفُوًا]اس میں بھی دو ہیں [۱]نقل کے بعد حذف [هُزْوًا، كُفْوًا][۲]رسم کی بناء پر نقل کے بغیر واو سے ابدال [هُزُوًا، كُفُوًا]

<u>[ب]ہمزہ متطرفہ واو، یا یاء مدہ اصلیہ یا لین کے بعد</u>، اس کی درج ذیل صورتیں ہیں:

[۱]......جو ہمزہ کلمہ کے درمیان ہو، جیسے [سُوْءًا، سِيْئَتْ، شَيْئًا][۲]......ہمزہ مفتوحہ متطرفہ ہو، جیسے [اَلسُّوْءَ، سِیْءَ]تو ان میں دو وجوہ ہیں [۱]جمہور کے قول پر نقل وحذف یعنی [سُوَا، سِیَتْ، شَیَا، السُّوَ، سِیَ][۲]بعض کے قول پر ابدال وادغام یعنی [سُوًّا، سِیَّتْ، شَیًّا، السُّوَّ، سِیَّ]

لیکن [اَلْمَوْءٗدَةُ]میں نقل قوی اور ادغام ضعیف ہے اور [مَوْئِلًا]میں نقل وادغام دونوں ہیں اور نشر کی رو سے یا سے ابدال ضعیف ہے۔

[۳]......ہمزہ کلمہ کے آخر میں ہو اور اس پر ضمہ ہو، جیسے [سُوْءٍ، شَیْءٍ]اس میں چار ہیں [۱،۲]جمہور کے یہاں نقل وحذف کے بعد سکون اشمام وروم [۳،۴]بعض کے ہاں ابدال وادغام کے بعد اسکان وروم واشمام۔

<u>ہمزہ الف کے بعد ہو، اس کی چھ صورتیں ہیں:</u>

[۱]......وہ ہمزہ جو حقیقۃً کلمہ کے درمیان ہو، جیسے [جَآءَنَا، نِسَاءَنَا]اس میں دو وجوہ ہیں [۱]مد وتسہیل [۲]قصر وتسہیل

[۲]......تنبیہ کی ہا اور ندا کی یا کے بعد ہو، جیسے [هٰٓاَنْتُمْ، یٰٓاٰدَمُ]وغیرہ، اس میں تین وجوہ ہیں [۱]مد وتسہیل [۲]قصر وتسہیل [۳]مد وتحقیق۔

[۳]......کلمہ کے آخر میں فتحہ والا ہمزہ ہو، جیسے [شَآءَ]اس میں تین وجوہ ہیں: ابدال کے بعد طول، توسط، قصر

[۴]......کلمہ کے آخر میں کسرہ وضمہ والا ہمزہ ہو جیسے [السَّمَآءِ، یَشَآءُ]وغیرہ، اس میں پانچ وجوہ ہیں، [۱-۳]الف سے ابدال کے بعد طول، توسط، قصر [۴،۵]بعض کے مذہب پر تسہیل مع الروم مع المد والقصر

[۵]......الف کے بعد ضمہ والا ہمزہ واو کی صورت میں ہو، جیسے [شُرَكٰٓؤُا]وغیرہ، اس میں بارہ وجوہ ہیں، جن میں پانچ وجوہ وہ ہیں جو اوپر [۴]نمبر میں گزریں، [۶-۱۱]ہمزہ کا واو سے ابدال اور اس سے پہلے الف میں مد کی تینوں اسکان سے بھی اور اشمام سے بھی [۱۲]اس واو میں روم قصر کے ساتھ۔

<u>ہمزہ واو، اور یا زائدہ کے بعد ہو، اس کی تین صورتیں ہیں:</u>

[۱]......ہمزہ کلمہ کے درمیان ہو، جیسے [خَطِیْٓئَتُهٗ]اس میں ابدال وادغام ہے، یعنی [خَطِیَّتُهٗ][۲]ہمزہ مکسورہ کلمہ کے آخر میں ہو، جیسے [قُرُوْٓءٍ]اس میں ابدال وادغام کے بعد واو میں اسکان وروم یعنی [قُرُوٍّ][۳]ہمزہ مضمومہ کلمہ کے آخر میں ہو، جیسے [النَّسِیْٓءُ، بَرِیْٓءٌ]اور حمزہ کی قراءۃ پر [دُرِّیْٓءٌ]بھی اسی قسم میں شامل ہے، اس میں تین وجوہ ہیں، ابدال وادغام کے بعد یا میں اسکان، اشمام اور روم یعنی [النَّسِیّ]

**سوم: وہ ہمزہ جو خود بھی متحرک ہو اور اس سے پہلا حرف بھی متحرک ہو**

یہ ہمیشہ کلمہ کے درمیان میں ہوتا ہے، کبھی تو حقیقۃً اور کبھی کسی زائد حرف کی وجہ سے، پس جو حقیقۃً درمیان میں ہو، اس کو متوسط بنفسہ کہتے ہیں، اور اس میں بلا خلاف تخفیف ہوتی ہے، اور جو زائد حرف کی وجہ سے درمیان میں ہو، اس کو متوسط بزائدہ کہتے ہیں، اس میں تحقیق اور تخفیف دونوں وجوہ ہیں۔

اور ان میں سے بنفسہ تو تینوں حرکتوں کے بعد آتا ہے، اور خود اس ہمزہ پر بھی تینوں حرکتیں آتی ہیں اور اس سے پہلے حرف پر بھی۔ اسی لئے متوسط بنفسہ کی نو صورتیں ہو جاتی ہیں [۱-۳] فتحہ کے بعد تینوں حرکتوں والا، جیسے [سَـاَلْتُمْ، یَـئِسَ، رَءُوفٌ] [۴-۶] کسرہ کے بعد تینوں حرکتوں والا، جیسے [سَيِّئًا، خٰطِئِيْنَ، مُسْتَهْزِءُ وْن] [۷-۹] ضمہ کے بعد تینوں حرکتوں والا، جیسے [مُؤَجَّلاً، سُئِلُوْا، بِرُءُ وْسِكُمْ]

اور رہا متوسط بزائدہ سو خود اس پر تو تینوں حرکتیں آتی ہیں، لیکن اس پہلے حرف پر فتحہ و کسرہ ہی آتا ہے، اسی لئے اس کی چھ صورتیں ہیں [۱-۳] فتحہ کے بعد تینوں حرکتوں والا، جیسے [فَاَمَّا، فَاِمَّا، فَاُمُّهٗ] [۴-۶،] کسرہ کے بعد تینوں حرکتوں والا، جیسے [بِاَسْمَآئِهِمْ، بِاِحْسَانٍ، لِاُوْلٰهُمْ] پس فتحہ کے بعد متوسط بنفسہ میں صرف تسہیل اور متوسط بزائدہ میں تحقیق و تسہیل دونوں ہیں، لیکن [ولا يَطَـئُـوْنَ، تَـطَـئُـوْهَا، تَطَئُوْهُمْ] میں تسہیل و حذف دونوں ہیں، اور حذف میں یہ شکل ہوگی [ولا يَطَوْنَ، تَطَوْهَا تَطَوْهُمْ]

کسرہ کے بعد فتحہ والے میں ابدال اور متوسط بنفسہ، جیسے [سَيِّاٰتِكُمْ] وغیرہ، متوسط بزائدہ جیسے [بِاَسْمَآئِهِمْ] وغیرہ، اس میں تحقیق بھی ہے۔

کسرہ کے بعد کسرہ والے میں تسہیل، بنفسہ جیسے [بَارِئِكم] لیکن اگر اس بنفسہ کے بعد یاء ساکنہ ہو، جیسے [خٰطِئِيْنَ] تو حذف بھی ہے، یعنی [خٰطِيْنَ]، بزائدہ جیسے [بِاِحْسَانٍ، بِاِيْمَان] اس میں تحقیق بھی اور یاء والے میں حذف قطعاً نہیں ہے۔

کسرہ کے بعد ضمہ والے میں تسہیل اور یاء سے ابدال، بنفسہ جیسے [سَنُقْرِئُكَ] لیکن اگر بے صورت ہو اور اس کے بعد واو ہو، تو حذف بھی ہے، جیسے [مُسْتَهْزِءُ وْن]، پس اس میں تین وجوہ ہیں [۱] تسہیل [۲] یاء سے ابدال [مُسْتَهْزِيُ وْن] [۳] حذف [مُسْتَهْزُ وْن] بزائدہ، جیسے [لِاُوْلٰهُمْ] وغیرہ، اس میں تحقیق، تسہیل یاء سے ابدال ہے، اور حذف نہیں ہے۔

ضمہ کے بعد فتحہ والے میں واو سے ابدال، جیسے [يُـؤَيِّـدُ] وغیرہ اور ضمہ کے بعد کسرہ والے میں تسہیل اور واو سے ابدال ہے، جیسے [سُوِئُلُوْا] اور ضمہ کے بعد ضمہ والے میں صرف تسہیل ہے، اور بے صورت ہو تو حذف بھی ہے، جیسے [بِرُوُسِكُمْ]

کلمہ میں جتنے ہمزے آ رہے ہوں، ان سب میں جو قاعدہ پایا جائے، اس کے مطابق تخفیف کی جائے گی، ہشام کیلئے صرف متطرفہ میں اور حمزہ کیلئے متطرفہ اور متوسطہ دونوں میں۔

## باب الادغام الصغیر

**اذ کی ذال:** کا [تَجِدُ زَسَصَ] کے چھ حرفوں میں نافع، مکی، ابوجعفر، عاصم اور یعقوب کیلئے اظہار، ابوعمرو بصری، ہشام کیلئے تمام چھ حرفوں میں، خلاد، کسائی کیلئے جیم کے سوا باقی پانچ حرفوں میں، راوی خلف اور امام خلف العاشر کیلئے صرف دال و تاء میں اور ابن ذکوان کیلئے صرف دال میں ادغام ہے۔

**قد کی دال:** کا [جَـذُ زَسَ شَـصُ] کے آٹھ حرفوں میں قالون، مکی، عاصم، ابوجعفر اور یعقوب کیلئے اظہار، ابوعمرو بصری، حمزہ، کسائی اور خلف العاشر کیلئے آٹھوں میں ادغام، ہشام کیلئے بھی آٹھوں میں ادغام ہے، لیکن [لَقَدْ ظَلَمَکَ] [ص] میں اظہار ہے، اور ابن ذکوان کیلئے ذال، زاء، ضاد، ظاء میں ادغام اور باقی چار سے پہلے اظہار ہے، اور ورش کیلئے ضاد، ظاء میں ادغام اور باقی چھ حروف سے پہلے اظہار ہے۔

**تانیث کی تاء ساکنہ:** کا [ثَجُ زَسُ صَظُ] کے قالون، مکی، عاصم، ابوجعفر اور یعقوب کیلئے چھ حرفوں سے پہلے ہر جگہ اظہار ہے، اور ورش کیلئے صرف ظاء میں ادغام اور باقی پانچ سے پہلے اظہار ہے، اور امام خلف العاشر کیلئے ثا کے سوا باقی پانچ میں ادغام ہے، اور ہشام کیلئے ثاء، ظاء میں ادغام

اورسین،جیم اورزاءسے پہلے اظہاراورصاد کے دونوں موقعوں میں سے [حَصِرَتْ صُدُوْرُهُمْ ] میں ادغام ہے،اور[لَهُدِّمَتْ صَوَامِعُ ] میں اظہار ہے ۔اورابن ذکوان کیلئے ثاء،صاداورظامیں ادغام ہے،البتہ[وَجَبَتْ جُنُوْبُهَا ] میں ابن ذکوان کیلئے صرف اظہار ہے،ناظم نے اس میں جوخُلف بتایا ہے،جس سے اظہارو ادغام دونوں سمجھے جاتے ہیں،یہ نہ تیسیر کے طرق سے صحیح ہے اور نہ نشر کے طرق سے،پس اس کو اظہار ہی سے پڑھنا چاہیئے۔

**هل کالام**: اس کے تین حروف ہیں،جن کا مجموعہ [ثَتَنُ ] ہیں

**بل کالام**: اس کے سات حروف ہیں جو[سَتَظُنُّ زَضَطَ ] میں جمع ہیں،[ هَلْ] اور[ بَلْ] کے لاموں کاان کے تمام آٹھ حرفوں میں کسائی کیلئے ہرجگہ ادغام ہے،اورحمزہ کیلئے[ هَلْ] کے لام کا تاء،ثاء میں اور[ بَلْ] کے لام کا تاء،سین میں ادغام اور باقی پانچ سے پہلے اظہار ہے،لیکن [بَلْ طَبَعَ اللّٰهُ ][نساء] میں خلف اورخلاد دونوں کیلئے اظہاراورادغام دونوں ہیں،اورابوعمرو بصری کیلئے صرف[هَلْ تَرٰى،فَهَلْ تَرٰى ][ملک حاقہ:۳،۸] میں ادغام اور باقی سب جگہ آٹھوں حرفوں سے پہلے دونوں لاموں کا اظہار ہے،اورہشام کیلئے ضاد،نون سے پہلے دونوں لاموں کا اظہاراور[ هَلْ] کے لام کا تاء،ثاء میں اور[ بَلْ] کے لام کا تاء،زاء،سین،طاءاورظاکے پانچ حرفوں میں ادغام ہے،لیکن [هَلْ تَسْتَوِىْ][رعد] میں اظہار ہے،ان کے سواہر جگہ ادغام ہے،باقی نافع،مکی،ابن ذکوان،عاصم،ابوجعفر،یعقوب اورخلف العاشر کیلئے آٹھوں حرفوں سے پہلے دونوں لاموں کا اظہار ہے۔

**جزم والی با**:فاء سے پہلے جو پانچ جگہ پر باءمجزومہ آئی ہوئی ہے،یعنی[یَغْلِبْ فَسَوْفَ ][نساء:۷۴][وَاِنْ تَعْجَبْ فَعَجَبٌ ][رعد:۵][قَالَ اذْهَبْ فَمَنْ ][اسراء:۶۳][قَالَ اذْهَبْ فَاِنَّ لَکَ فِى الْحَيٰوةِ ][طٰہٰ:۹۷][وَمَنْ لَّمْ يَتُبْ فَاُولٰٓئِکَ ][حجرات:۱۱] ان سب میں ابوعمرو بصری،کسائی کیلئے باءساکنہ کا فاء میں ادغام ہے،اورخلاد کیلئے پہلے چار میں صرف ادغام اور حجرات والے میں خُلف یعنی اظہاراورادغام دونوں ہیں،اور باقیین کیلئے پانچوں جگہ صرف اظہار ہے۔

اوراگر باءمجزومہ کے بعد میم ہواور یہ دوموقعوں میں ہے،[ا][اِرْكَبْ مَعَنَا ] میں مکی،ابوعمرو بصری،یعقوب،عاصم اور کسائی کیلئے ادغام اور نافع،شامی،راوی خلف اورامام خلف العاشر کیلئے اظہاراورقالون،بزی اورخلاد کیلئے ادغام واظہار دونوں وجوہ ہیں۔[۲][يُعَذِّبُ مَنْ ] ورش،مکی کیلئے اظہاراورقالون،ابوعمرو بصری،حمزہ،کسائی اورخلف العاشر کیلئے ادغام ہے،اورشامی،عاصم،ابوجعفراور یعقوب کیلئے جزم کے بجائے رفع سے پڑھتے ہیں،اس لئے ان کی قراءة میں یہ موقع ادغام صغیر کے باب ہی سے نہیں ہے۔

**ثاء ساکنہ**:[اُوْرِثْتُمُوْهَا][اعراف وزخرف:۴۳،۷۲] میں ابوعمرو بصری،ہشام،حمزہ،کسائی کیلئے ثاءکا تاء میں ادغام اور باقیین کیلئے اظہار ہے۔اور[ لَبِثْتَ،لَبِثْتُ،لَبِثْتُمْ ] مفرد ہو یا جمع ہونافع،مکی،عاصم،یعقوب اورخلف العاشر کیلئے ثاءکا تاء میں اظہار ہے اور باقیین کیلئے ادغام[ لَبِثْتَّ،لَبِثْتُّ،لَبِثْتُّمْ ] ہے۔اور(يَلْهَثْ ذٰلِکَ )[اعراف] میں ورش،مکی،ہشام اورابوجعفر کیلئے ثاءکا ذال میں اظہار،اورقالون کیلئے اظہاراورادغام دونوں وجوہ،اور باقیین کیلئے صرف ادغام ہے۔

**دال ساکنہ**: ابوعمرو بصری،شامی،حمزہ،کسائی اورخلف العاشر کیلئے[ كٓهٰيٰعٓصٓ ذِكْرُ ] میں صاد کی دال کا ذال اور[يُرِدْ ثَوَابَ الدُّنْيَا ]،[يُرِدْ ثَوَابَ الْاٰخِرَةِ ] میں دال کا ثاء میں ادغام ہے،یعنی[ كٓهٰيٰعٓصٓ ذِّكْرُ ]،[يُرِدْثَّوَابَ الدُّنْيَا ]،[يُرِدْثَّوَابَ الْاٰخِرَةِ ]،اور باقیین کیلئے اظہار[ كٓهٰيٰعٓصٓ ذِكْرُ ]،[يُرِدْ ثَوَابَ الدُّنْيَا ]،[يُرِدْ ثَوَابَ الْاٰخِرَةِ ] ہے۔

**جزم والی ذال**: (فَنَبَذْتُهَا ) میں ابوعمرو بصری،حمزہ،کسائی اورخلف العاشر کیلئے ادغام،اور باقیین کیلئے اظہار ہے۔اور باب (اَخَذْتُ ) کے وہ تمام کلمات جن میں ذال ساکنہ کے بعد تاء ہو،سب میں مکی،حفص اوررویس کیلئے اظہاراور باقیین کیلئے ادغام ہے۔ اور(عُذْتُ بِرَبِّیْ )[غافراوردخان] کوابوعمرو بصری،حمزہ،کسائی،ابوجعفراورخلف العاشر کیلئے ادغام اور باقیین کیلئے اظہار ہے۔

**راءمجزومہ**: جس کے بعد لام ہو،جیسے[وَاغْفِرْ لَنَا ]،[اَنِ اشْكُرْ لِیْ ]،[وَاصْبِرْ لِحُكْمِ ]،[يَنْشُرْ لَكُمْ ] اس میں نافع،ابوجعفر،مکی،شامی،کوفیین اور یعقوب کیلئے صرف اظہار،اورسوسی کیلئے صرف ادغام اور دوری کیلئے اظہاراورادغام دونوں وجوہ ہیں۔

**نون ساکنہ**: شعراءاورقصص والے(طٰسٓمٓ ) میں حمزہ اورابوجعفر کیلئے سین کے نون کا میم میں اظہار ہے،یعنی نہ تو نون کا میم میں

ادغام ہے، اور نہ غنہ ہے، البتہ ابوجعفر اپنے قاعدہ کے موافق تینوں حرفوں پر سکتہ بھی کرتے ہیں، اور باقیین کیلئے نون کا میم میں ادغام مع الغنہ ہے۔
اور (یٰسٓ وَالْقُرْاٰنِ) میں ورش، شامی، شعبہ، کسائی، خلف العاشر اور یعقوب کیلئے ادغام اور باقیین کیلئے اظہار ہے۔ اور (نٓ وَالْقَلَمِ) میں قالون، مکی، ابوعمرو بصری، حفص، حمزہ اور ابوجعفر کیلئے نون ساکنہ کا اظہار ہے اور ورش کیلئے اظہار اور ادغام دونوں ہیں، اور باقیین کیلئے ادغام مع الغنہ ہے۔
[یَفْعَلْ ذٰلِکَ] میں صرف ابوالحارث کیلئے ادغام اور باقیین کیلئے اظہار ہے، اور [نَخْسِفْ بِهِمُ الْاَرْضَ] [سبا] میں صرف کسائی کیلئے فاء کا باء میں ادغام اور باقیین کیلئے اظہار ہے

# باب النون الساكنة والتنوين

نون ساکن وتنوین کا واو اور یاء میں صرف راوی خلف کیلئے ادغام بلا غنہ اور باقی قراء عشرہ کیلئے ادغام مع الغنہ ہے۔
ابوجعفر کیلئے ہر جگہ نون ساکنہ اور تنوین کے بعد حروف حلقی کے چھ حرفوں میں سے خاء اور غین آنے کی صورت میں اخفاء ہوگا، جیسے [هَلْ مِنْ خَالِقٍ، يَوْمَئِذٍ خَاشِعَةٌ، مِنْ غَيْرِكُمْ، قَوْلاً غَيْرَ الَّذِیْ] اور باقی چار حروف حلقی میں اظہار ہے، لیکن اس اخفاء سے تین الفاظ [فَسَيُنْغِضُوْنَ اِلَيْكَ] [اسراء:۵۱] [اِنْ يَّكُنْ غَنِيًّا] [نساء:۱۳۵] [اَلْمُنْخَنِقَةُ] [مائدہ:۳] مستثنیٰ ہیں، یعنی ان میں ابوجعفر بھی اظہار ہی کرتے ہیں۔

# باب الفتح والاماله

اس عنوان کی گیارہ صورتیں ہیں:
**<u>امام حمزہؒ، کسائیؒ، خلف العاشرؒ اور دوری کسائیؒ کے امالہ کا قاعدہ</u> :** ذیل کے گیارہ قسموں میں حمزہ، کسائی اور خلف العاشر کیلئے امالہ ہے:۔
[۱] ان تمام آخری الفات میں جو یاء سے بدلے ہوئے ہوں، جیسے [سَعٰى، رَمٰى] ان میں وقفاً و وصلاً اور [مُسَمًّى، الْاَقْصَا الَّذِیْ] جیسے کلمات جن میں امالہ والے الف کے بعد سکون ہو اور اس کی وجہ سے وہ الف حذف ہو گیا ہو، ان میں صرف وقفاً امالہ ہوگا۔
[۲] [فَعْلٰى، فِعْلٰى، فُعْلٰى] کے وزن والے کلمات، جیسے [دَعْوٰى، الدُّنْيَا، سِيْمَا]
[۳] [فَعَالٰى، فُعَالٰى] کے وزن والے کلمات، جیسے [كُسَالٰى، نَصٰرٰى]
[۴] وہ الفات جو یاء کی شکل میں لکھے ہوئے ہیں، جیسے [يٰحَسْرَتٰى، اَنّٰى، ضُحٰى، مَتٰى، بَلٰى، تَزَكّٰى، يُدْعٰى، مُوْسٰى] البتہ اس قسم میں [عَلٰى، اِلٰى، لَدٰى، حَتّٰى، مَازَكٰى] پانچوں کلمات مستثنیٰ ہیں، ان میں قراء عشرہ کیلئے فتح ہے۔
[۵] اس [رَاٰ] کے دونوں حرفوں میں جس کے بعد حرکت والا حرف ہو اور یہ سولہ جگہ آیا ہے، جیسے [رَاٰ كَوْكَبًا، رَاٰهُ، رَاٰكَ] وغیرہ۔
[٦] [الرِّبٰوا] میں ہر جگہ حالین میں اور سورۂ روم والے [رِبًا] میں صرف وقفاً۔
[۷] [كِلٰهُمَا] [۸] [وَنَاٰ] میں اور [۹] [بَلْ رَّانَ] [اسراء، فصلت] میں امالہ کیا ہے، البتہ اس میں آخری والے میں راوی خلف، کسائی اور خلف العاشر کیلئے نون و ہمزہ دونوں میں اور خلاد کیلئے صرف ہمزہ میں امالہ ہے۔
[۱۰] مقطعات میں سے [حٰمٓ طٰهٰ] کے پانچوں حرفوں میں ہر جگہ امالہ ہے، البتہ ان میں سے سورۂ مریم کی ھاء میں صرف کسائی کیلئے امالہ ہے۔
[۱۱] واو والے [وَاَحْيَا] [نجم] میں امالہ ہے۔
**<u>امام کسائی، امام خلف العاشر کیلئے امالہ</u>** :۔ ذیل کے پانچ کلمات میں کسائی، خلف العاشر کیلئے امالہ ہے اور وہ یہ ہیں:
[۱] [اَلْاَبْرَارِ، لِلْاَبْرَارِ] [۲] [اَلْقَرَارِ، قَرَارٍ] [۳] [مِنَ الْاَشْرَارِ] [۴] [اَلتَّوْرٰةَ] [۵] اس [رُءْيَا] میں جس پر [اَلْ] ہو یعنی [اَلرُّءْيَا، لِلرُّءْيَا]
**<u>امام کسائی کیلئے امالہ</u>** :۔ ذیل کے سترہ کلمات میں صرف کسائی کیلئے امالہ ہے، اور وہ یہ ہیں:
[۱] [اَحْيَا] کے وہ سب کلمات جو واو کے بعد نہ ہوں، جیسے [فَاَحْيَا، و من احیاها، و نحیا، یحی، و لا یحی]
[۲] [خَطٰيَا] میں ہر پانچ جگہ یاء کے بعد والے الف میں امالہ ہے، عام ہے کہ اس کے ساتھ [كُمْ، هُمْ، نَا] ہو، جیسے [خَطٰيَاكم، خطایانا، خطایاهم]

[۳][مَرْضَات،مَرْضَاتِی][۴][رُءْ یَایَ][۵][تُقٰتِه][ال عمران][۶][وَقَدْ هَدٰنِ][انعام][۷][ومن عَصَانِیْ][ابراهیم][۸][اَنْسٰنِیْهِ][کهف][۹][اٰتٰنِیَ][مریم][اٰتٰنِ اللّٰه][نمل] میں امالہ ہے،البتہ سورۂ ھود والا[اٰتٰنِیْ] میں کسائی کے ساتھ امالہ کرنے میں حمزہ اور خلف العاشر بھی شریک ہیں

[۱۰][وَاَوْصٰنِیْ][مریم][۱۱][مَحْیَاهُمْ][جاثیہ][۱۲][دَحٰهَا][نزعت][۱۳][تَلٰهَا][۱۴][سَجٰی][۱۵][طَحٰهَا][۱۶][هَارٍ][۱۷][مریم کی ھا]

**امام دوری کسائی کیلئے امالہ:۔** ذیل کے انیس کلمات میں صرف دوری کسائی کیلئے امالہ ہے،اور وہ یہ ہیں:

[۱][هُدَایَ][۲][مَثْوَایَ][۳][مَحْیَایَ][۴][رُءْ یَاكَ][یوسف][۵][اٰذَانِهِمْ][۶][اٰذَانِنَا][۷][طُغْیَانِهِمْ][۸][بَارِئِكُمْ][بقرۃ][۹][اَلْبَارِئُ][۱۰][وَسَارِعُوْا][ال عمران][۱۱][یُسَارِعُوْنَ][۱۲][نُسَارِ][مؤمنون][۱۳][وَالْجَارِ][نساء][۱۴][جَبَّارِیْنَ][۱۵][اَلْجَوَارِ][۱۶][مَنْ اَنْصَارِیْ][۱۷][کَمِشْکٰوةٍ][۱۸][اَلْکٰفِرِیْنَ، کٰفِرِیْنَ] میں ہر جگہ،[۱۹] وہ کلمات جن میں الف کے بعد لام کلمہ میں زیر والی راء ہو،جیسے[وَعَلٰی اَبْصَارِهِمْ]

**امام حمزہؒ،امام خلف العاشرؒ کیلئے امالہ:۔** ذیل کے پانچ کلمات میں صرف حمزہ اور خلف العاشر کیلئے امالہ ہے،اور وہ یہ ہیں:

[۱][تَرَآءَ الْجَمْعٰنِ] میں وصلاً راء اور اس کے بعد والے الف کا[۲][رَاٰ] کے ان کلمات میں وصلا صرف را کا جن کے بعد ساکن منفصل ہو اور وہ چھ جگہ ہیں،جیسے[رَاَ الْقَمَرَ][۳][جَآء،جَآءُوْ،جَآءَتْ] میں ہر جگہ،[۴][شَآءَ] میں بھی ہر جگہ،[۵][اَنَا اٰتِیْكَ] سورۂ نمل کے دونوں موقعوں میں،لیکن خلاد کیلئے اس میں فتح و امالہ دونوں ہیں۔

**امام حمزہؒ کیلئے امالہ:۔** ذیل کے آٹھ کلمات میں صرف حمزہؒ کیلئے امالہ ہے،اور وہ یہ ہیں:

[۱][زَادَ،زَادُوْا] ہر جگہ،[۲][خَافَ،خَافُوْا،خَافَتْ] ہر جگہ جبکہ امر نہ ہو،اسی لئے[خَافُوْنِ][ال عمران] میں امالہ نہیں ہے۔[۳][طَابَ][نساء][۴][حَاقَ][۵][ضَاقَ،ضَاقَتْ][۶][زَاغَ،زَاغُوْا] میں امالہ ہے،اور[زَاغَتْ] میں نہیں ہے[۷][خَابَ][۸][ضِعٰفًا] اور اس آخری میں خلفؒ کیلئے صرف امالہ اور خلادؒ کیلئے دونوں وجوہ ہیں،اور ترتیب اس طرح ہے کہ[ضِعٰفًا] کے فتح کے ساتھ تو[اٰتِیْكَ] میں فتح و امالہ دونوں ہیں اور[ضِعٰفًا] کے امالہ کے ساتھ[اٰتِیْكَ] میں صرف امالہ ہے۔اور ان آٹھ کلمات میں کسائیؒ اور امام خلف العاشرؒ کیلئے صرف فتح ہے۔

**امام حمزہؒ کیلئے تقلیل:۔** ذیل کے چھ کلمات میں حمزہؒ کیلئے تقلیل ہے،اور وہ یہ ہیں:

[۱][اَلْاَبْرَارِ،لِلْاَبْرَارِ][۲][اَلْقَرَارِ،قَرَارٍ][مؤمن][۳][مِنَ الْاَشْرَارِ][صٓ][۴][اَلتَّوْرٰةَ] ہر جگہ،[۵][اَلْبَوَارِ][ابراهیم][۶][اَلْقَهَّارِ][ابراهیم،مؤمن]

**امام ورشؒ کیلئے صرف تقلیل کا قاعدہ:۔** ذیل کے سات قسموں میں ورش کیلئے صرف تقلیل ہے،اور وہ یہ ہیں:

[۱] ذوات الرا،یعنی وہ کلمات جن میں یاء سے بدلے ہوئے الف سے پہلے را ہو،جیسے[اَفْتَرٰی،وَنَرٰهُ]

[۲] دس سورتوں[طٰہٰ،نجم،معارج،قیامہ،نازعٰت،عبس،اعلیٰ،لیل،والضحٰی،علق] کے وہ رؤس آیات[یعنی آیتوں کے آخری سرے] جن میں یاء سے بدلے ہوئے اور یاء کی شکل والے الف کے بعد ھاء اور الف نہ ہو،جیسے[فَتَرْدٰی،تَسْعٰی]

[۳] اس[رَاٰ] کے دونوں حرف جس کے بعد حرکت والا حرف ہو،جیسے[رَاٰ کَوْکَبًا،رَاٰهُ، رَاٰكَ]

[۴][اَلْاَبْرَارِ،لِلْاَبْرَارِ،اَلْقَهَّارِ،النَّارِ،بِقِنْطَارٍ] جیسے وہ کلمات جن میں الف کے بعد لام کلمہ میں کسرہ والی را ہو،پس[اَنْصَارِیْ،فَلَا تُمَارِ،اَلْجَوَارِ] نکل گئے،کیونکہ اول میں تو را کا کسرہ اصلی نہیں بلکہ یاء کی مناسبت سے ہے،اور باقی دو میں را عین کلمہ میں ہے،اس بنا پر ان میں ورشؒ کیلئے صرف فتح ہے،اسی طرح وہ کلمات جن میں الف کے بعد والی را مشدد ہو،جیسے[مُضَآرٍّ،بِضَآرِّهِمْ] ان میں بھی صرف فتح ہے۔

[۵][اَلْکٰفِرِیْنَ، کٰفِرِیْنَ] میں ہر جگہ،[۶][هَارٍ][۷] حروف مقطعات میں سے را اور سورۂ مریم کی شروع کی ھاء اور یا اور ساتوں

[حٰم] کی حاء میں، البتہ [طٰہٰ] کی ھاء میں ان کے لئے امالہ کبری ہے، اور یٰسٓ کی یاء میں شاطبیہ اور تیسیر کی رو سے صرف فتح ہے۔

**امام ورشؒ کے لئے فتح وتقلیل کا قاعدہ**:۔ ذیل کے پانچ قسموں میں ورشؒ کیلئے فتح وتقلیل دونوں ہیں، اور وہ یہ ہیں:

[۱] ذوات الرا میں سے [وَلَوْ اَرٰکَهُمْ] [انفال] [۲] وہ یائی کلمات جو دس سورتوں کے رؤس آیات نہ ہوں، جیسے [اَبٰی، فَتَلَقّٰی، لِتُجْزٰی] [۳] سورۂ نازعٰت، شمس کے وہ رؤس آیات جن کے آخر میں ھاء اور الف ہو، جیسے [دَحٰهَا، اَرْسٰهَا، تَلٰهَا] [۴] [وَالْجَارِ] [نساء] [۵] [جَبَّارِیْنَ]

**امام ابوعمرو بصریؒ کیلئے امالہ کا قاعدہ**:۔ ذیل کے کلمات میں ابوعمرو بصریؒ امالہ کبری کرتے ہیں:

[۱] ذوات الراء، [۲] [رَاٰ، رَاٰهُ] وغیرہ کے ہمزہ اور اس کے بعد والے الف کا، [۳] سورۂ اسرا کا پہلا [اَعْمٰی] [۴] [هَارٍ] [۵] [اَلْکٰفِرِیْنَ، کٰفِرِیْنَ] میں ہر جگہ، [۵] [اَلْاَبْرَارِ، لِلْاَبْرَارِ، الْقَهَّارِ، النَّارِ، بِقِنْطَارٍ] جیسے تمام کلمات میں امالہ کبری ہے۔ البتہ [اَنْصَارِیْ، فَلَا تُمَارِ، اَلْجَوَارِ، وَالْجَارِ، جَبَّارِیْنَ، مُضَارٍّ، بِضَآرِّهِمْ، بِضَآرِّیْنَ] میں ان کیلئے فتح ہے۔

**امام ابوعمرو بصریؒ کیلئے تقلیل کا قاعدہ**:۔ ذیل کے دو صورتوں میں ابوعمرو بصریؒ تقلیل کرتے ہیں:

[۱] وہ کلمات جو دس سورتوں اور سورۂ شمس کی رؤس آیات میں ہیں اور ان میں را نہیں ہے

[۲] وہ کلمات جو [فَعْلٰی، فِعْلٰی، فُعْلٰی] کے وزن پر ہوں اور ان میں را نہ ہو، جیسے [دَعْوٰی، الدُّنْیَا، سِیْمَا]

**امام ابوعمرو بصریؒ کے دونوں راویوں کا اختلاف**:۔ ذیل کے وہ کلمات جن میں دوری بصری اور سوسی نے فتح وتقلیل وامالہ کے اعتبار سے اختلاف کیا ہے اور وہ یہ ہیں:

[۱] [یٰحَسْرَتٰی، اَنّٰی، یٰوَیْلَتٰی] ان تینوں میں صرف دوری بصریؒ کیلئے تقلیل ہے اور [یٰاَسَفٰی] میں ان کیلئے فتح وتقلیل دونوں ہیں، اور سوسی کیلئے چاروں میں صرف فتح ہے

[۲] کلمہ [اَلنَّاسِ] مجرور میں ہر جگہ صرف دوری بصریؒ کیلئے امالہ کبری ہے

[۳] [نَرَی اللّٰه] [اَلْقُرَی الَّتِیْ] جیسے وہ کلمات جن میں ذوات الرا کے بعد ساکن منفصل ہے، ان میں وصلاً سوسیؒ کیلئے امالہ وفتح دونوں ہیں اور اس را کے بعد لفظ اللہ ہو تو اس میں امالہ کے ساتھ لام کی تغلیظ وترقیق دونوں اور فتح کے ساتھ صرف تغلیظ ہے۔

[۴] [یٰبُشْرٰی] میں پورے ابوعمرو بصریؒ کیلئے فتح وتقلیل اور امالہ تینوں ہیں اور ترتیب بھی یہی ہے۔

[۵] دوری بصریؒ اور سوسیؒ کیلئے مقطعات میں سے را اور ھاء میں امالہ کبری اور حا میں تقلیل ہے، اور طاء، یاء میں ہر جگہ فتح ہے۔

**امام قالونؒ کا قاعدہ**:۔ ان کیلئے [التَّوْرٰة] میں تقلیل وفتح دونوں اور [هَارٍ] میں صرف امالہ ہے۔

**امام ابن عامر شامیؒ کا قاعدہ**:۔ ان کیلئے مقطعات میں سے صرف را میں سب جگہ اور مریم کی یاء میں امالہ ہے۔

**امام ہشامؒ کا قاعدہ**:۔ ان کیلئے ذیل کے چھ کلمات میں امالہ ہے۔

[اِنٰه] [احزاب]، [مَشَارِبُ] [یٰس] [اٰنِیَةٍ] [غاشیہ] [عٰبِدُوْنَ] [عَابِدٌ] [کفرون]

**امام ابن ذکوانؒ کے لئے امالہ کا قاعدہ**:۔ ذیل کے سات قسموں میں ان کیلئے امالہ ہے:

[۱] [اَلْمِحْرَابِ] مجرور، [۲] [فَزَادَهُمُ] [بقرۃ] [۳] [جَآءَ، جَآءُوْ، جَآءَتْ] میں ہر جگہ، [۴] [شَآءَ] میں بھی ہر جگہ، [۵] [حٰم] کی حا، [۶] اس [رَاٰ] کے دونوں حرف جس کے بعد اسم ظاہر ہو اور اس کا پہلا حرف متحرک ہو، جیسے [رَاٰ کَوْکَبًا، رَاٰ قَمِیْصَهٗ] [۷] [التَّوْرٰة]

**امام ابن ذکوانؒ کے لئے فتح وامالہ کا قاعدہ**:۔ ذیل کے آٹھ قسموں میں ان کیلئے فتح وامالہ دونوں ہیں:

[۱] [اَلْمِحْرَابَ] مفتوح، [۲] [زَادَ، زَادُوْا، زَادَتْ] سورۂ بقرۃ کے سوا باقی سب جگہ، [۳] [عِمْرٰنَ]، [۴] [اِکْرَاهِهِنَّ]، [۵] [الْاِکْرَامِ]، [۶] [اَلْحِمَارِ] [جمعہ] [۷] [حِمَارِكَ] [بقرہ] [۸] [رَاٰ] کے دونوں حرف جس کے بعد ضمیر ہو۔ ان آٹھ قسموں میں فتح وامالہ دونوں ہیں اور امالہ مقدم ہے۔

**امام شعبہؒ کا قاعدہ:۔** ذیل کے گیارہ قسموں میں ان کیلئے امالہ ہے:

[۱] متحرک سے پہلے [رَا] کے دونوں حرفوں کا ہر جگہ، [۲] [رَمٰـى ][انفال]، [۳] [اَدْرٰكُـمْ،اَدْرٰك] ہر جگہ، [۴] [اَعْـمٰـى] سورۂ اسرا کے دونوں، [۵] [هَـــارٍ] [توبہ]، [۶] [رَاَالْـقَـمَـرَ] جیسی مثالوں میں صرف را کا امالہ ہے، [۷] [وَنَـا] میں صرف ہمزہ کا [اسراء]، [۸] [سُوًى] وقفاً، [۹] [سُدًى] وقفاً [۱۰] [بَلْ رَّانَ] [تطفیف] [۱۱] مقطعات میں سے [حَيٌّ طَهُرَ] کے پانچوں حرفوں میں ہر جگہ۔

**امام حفصؒ کا قاعدہ:۔** ان کیلئے صرف [مَجْرٖهَا] میں امالہ کبری ہے۔

**امام رویسؒ کا قاعدہ:۔** ان کے لئے [اَعْمٰى] سورۂ اسرا کا پہلا، [اَلْكٰفِرِيْنَ، كٰفِرِيْنَ] میں ہر جگہ امالہ کبری ہے۔

**روحؒ کا قاعدہ:۔** ان کے لئے [اَعْمٰى] سورۂ اسرا کا پہلا، [مِنْ قَوْمٍ كٰفِرِيْنَ] [نمل]، یٰسٓ کی شروع کی یا میں امالہ کبری ہے۔

## باب تاء تانیث

تانیث کی تا جو واحد کے صیغہ میں ہو، عام ہے کہ اس کو سب واحد کے صیغہ سے پڑھتے ہوں یا صرف کسائی، اگر اس سے پہلے [فجثت زينب لذود شمس] کے پندرہ حرفوں میں سے کوئی حرف ہو یا [اكهر] کے چار حرفوں میں سے کوئی حرف ہو اور اس سے پہلے کسرہ ہو، عام ہے کہ وہ کسرہ اس سے متصل ہو یا کسی ساکن حرف کے فاصلہ سے ہو، یا اس سے پہلے یا ساکنہ ہو تو کسائی اس تاء کو ھاء سے بدل کر صرف امالہ کے ساتھ وقف کرتے ہیں [حَبَّةٌ، خَاطِئَةٌ ، كَهَيْئَةِ]

اور اگر تاء تانیث سے پہلے [خُصَّ، ضَغْطٍ قِظْ حَعٍ] کے نو حرفوں میں سے کوئی حرف ہو، تو امالہ نہیں ہوگا، اور اگر تاء تانیث سے پہلے [اَكْهَـرُ] کے چار حرفوں میں سے کوئی حرف ہو اور اس سے پہلے کسرہ اور یاء ساکنہ ہو تو وقفا امالہ ہوگا ورنہ نہیں، جیسے [امْـرَأَةٌ، الشَّوْكَةُ، التَّهْلُكَةُ، سَفَاهَةٌ، غَمْرَةٌ]

اگر اس تاء سے پہلے الف ہو تو پھر بلا خلاف فتح ہے، جیسے [الزَّكٰوةُ، الْحَيٰوةُ] البتہ [التَّوْرٰة] جیسے کلمات میں امالہ والوں کیلئے حالین میں امالہ ہے، کیونکہ ان میں بدلا ہوا الف پایا جا رہا ہے، پس یہ امالہ تانیث کی ھا کا نہیں ہے۔

## باب الراءات

جس را پر فتحہ یا ضمہ ہو، اور اس سے پہلے اسی کلمہ میں کسرہ اصلیہ ہو، متصل ہو یا یاء ساکنہ ہو تو اس را کو ورش ہر حالت میں باریک پڑھتے ہیں، جیسے [الاٰخِرَة، الْمُعْصِرٰتِ ، الذِّكْرِ، ذُوْمِرَّةٍ، غَيْرَكُمْ، طَيْرًا]

لیکن ذیل کے پانچ صورتوں میں کسرہ کے بعد ہوتے ہوئے بھی را کو پُر پڑھتے ہیں:

[۱] را کے بعد ضاد، طا اور قاف میں سے کوئی ہو، جیسے [اِعْرَاضًا، اِعْرَاضُهُمْ، صِرَاطَ، الْفِرَاقُ] البتہ [الاِشْرَاقِ] میں دونوں وجوہ ہیں، اور علامہ دانیؒ کی رائے پر پُر پڑھنا اولیٰ ہے، اور یہی طریق کے موافق ہے۔

[۲] کسرہ اور را کے درمیان والا ساکن صاد، طا اور قاف میں سے کوئی حرف ہو اور یہ ان پانچ کلمات [مِصْرًا، مِصْرَ، قِطْرًا، وِقْرًا، اِصْرًا، اِصْرَهُمْ، فِطْرَتَ] میں آئے ہیں

[۳] را عجمی کلمات میں ہو، جو کل چار ہیں [اِبْرٰهِم، اِسْرَآءِيْلَ]

[۴] را کلمہ میں دوبارہ آ رہی ہو، جو ان پانچ کلمات میں ہے، [الْفِرَارُ، فِرَارًا، ضِرَارًا، مِدْرَارًا، اِسْرَارًا]

[۵] را [فِعْلًا] کے وزن میں ہو، اور اس را پر تشدید نہ ہو، اور یہ چھ کلمات میں آئے ہیں [ذِكْرًا، سِتْرًا، وِزْرًا، اِمْرًا، حِجْرًا، صِهْرًا] البتہ اس باب کے [ذِكْرًا] جیسے کلمات میں تفخیم و ترقیق دونوں ہیں، اور تفخیم اولیٰ ہے، اور بدل کے ساتھ صرف تفخیم ہے۔

[بِشَـرَرٍ] کی دونوں راؤں کو حالین میں باریک پڑھتے ہیں اور [اُولِـي الـضَّـرَرِ] میں باقیین ہی کی طرح پہلی را کو حالین میں تفخیم اور دوسری کو وصلاً باریک اور وقفاً تفخیم پڑھتے ہیں اور [حَيْرَانَ] کی را میں حالین میں دونوں وجوہ ہیں، البتہ ترقیق مشہور ہے۔

## باب اللامات

[۱] اگر لام کا فتحہ ہو اور اس سے پہلے صاد، طا اور ظا میں سے کوئی حرف ہو، عام ہے کہ وہ ساکن ہو یا اس پر فتحہ ہو تو ورش اس لام کو تغلیظ کے ساتھ پڑھتے ہیں [الصَّلٰوۃ، فَیُصْلَبُ ، الطَّلاقُ ، مَطْلَع ، ظَلَمَ]

[۲] [و لا صَلّٰی، فَصَلّٰی، اِذَا صَلّٰی] میں تقلیل کی وجہ سے لام کو باریک پڑھنا ضروری ہے۔

[۳] اگر صاد، طا اور ظا کے بعد لام کلمہ کے آخر میں ہو، اس پر وقف کر دیا جائے یا ان حرفوں اور لام کے درمیان الف فاصل آ رہا ہو، تو تغلیظ وترقیق دونوں جائز ہیں، جیسے [فَصَلَ، بَطَلَ، ظَلَّ] اور [یصّٰلٰحا، فِصَالا، طَالَ] اور تغلیظ اولیٰ ہے۔

[۴] اسی طرح اگر یہ لام ان یائی کلمات میں ہو، جو رؤس آیات میں نہیں ہیں، جیسے [مُصَلًّی، لایَصْلھَا] تو اس لام میں بھی دونوں وجوہ ہیں، اور تغلیظ اولیٰ ہے، لیکن یہ ضروری ہے کہ تغلیظ کے ساتھ تو الف میں فتح پڑھیں، اور ترقیق کے ساتھ تقلیل کریں۔

## باب الوقف علی الرسوم

ہمارے شیوخ کے ہاں تمام قراء کی قراءۃ میں رسم کے موافق وقف کرنا مختار ہے، اور چند مواقع میں ان مرسوم کے خلاف وقف کرنا بھی منقول ہے، اس لئے ان کو یہاں ذکر کیا جاتا ہے۔

[۱] تانیث کی تا جو واحد کے صیغہ میں ہو، اور دراز تا کی شکل میں لکھی ہوئی ہو، جیسے [رَحْـمَـتُ] [بقرہ] اس کو مکی، ابوعمرو بصری، یعقوب اور کسائی کیلئے وقفاً ھاء سے ہے۔ اور یہی قریش کی لغت ہے، جو فصیح تر ہے۔

[۲] [مَـرْضَـات] میں ہر جگہ اور [حَـدَآئِـقَ ذَاتَ] [نمل] اور [الـلّٰـتَ] [نجم] اور [لاتَ] [ص] ان چاروں میں صرف کسائی اور [هَيْهَـاتَ هَيْهَاتَ] میں بزی اور کسائی ھاء سے وقف کرتے ہیں، اور باقی قراء رسم کے موافق بالتاء وقف کرتے ہیں۔

[۳] [یٰاَبَتِ] میں ہر جگہ مکی، شامی، ابوجعفر اور یعقوب ھاء سے وقف کرتے ہیں، باقی قراء رسم کے موافق بالتاء وقف کرتے ہیں۔

[۴] [كَاَیِّنْ] میں ساتوں جگہ ابوعمرو بصری اور یعقوب یا پر [كَاَیّ] اور باقی حضرات نون پر وقف کرتے ہیں۔

[۵] [وَیْـكَـاَنَّ، وَیْكَاَنَّهٗ] میں کسائی یا پر اور ابوعمرو بصری کاف پر اور باقی قراء پورے کلمہ پر وقف کرتے ہیں، اور نشر کی رو سے ابوعمرو بصری اور کسائی کیلئے بھی یہی اولیٰ ہے۔

[۶] [فَمَالِ هٰٓؤُلَآءِ] اور [مَالِ هذا] میں دونوں جگہ اور [فَمَالِ الذین] ان چاروں میں ابوعمرو بصری [مَا] پر اور کسائی [مَا] اور [لِ] دونوں پر اور باقی حضرات لام پر وقف کرتے ہیں اور نشر کی رو سے [مَا] پر تو سب کیلئے درست ہے، اور لام پر دونوں احتمال ہیں۔

[۷] [اَیُّـــــهَ] [نور، زخرف، رحمٰن] میں تینوں جگہ ابوعمرو بصری، کسائی اور یعقوب الف پر وقف کرتے ہیں یعنی [اَیُّهَـــا] اور باقی الف کے بغیر [اَیُّهُ] وقف کرتے ہیں۔

[۸] [وَادِ النَّمْلِ] [نمل] اور [بِهٰدِ الْعُمْیِ] [روم] میں کسائی اور یعقوب یا پر وقف کرتے ہیں یعنی [وَادِیْ] [نمل] اور [بِهٰدِیْ]

[۹] [اَیًّامَّا] میں حمزہ، کسائی اور رویس [اَیًّا] پر اور باقی حضرات [مَا] پر وقف کرتے ہیں۔

[۱۰] جس کلمہ میں سے یاء تنوین کے سوا کسی اور ساکن کے سبب حذف ہو جائے اس پر صرف یعقوب یا کے ساتھ وقف کرتے ہیں اور اس قسم کے ذیل کلمات ہیں:

[تُـغْنِ الـنُّـذُرِ] [قمر:۵] [وَمَـنْ یُـؤْتِ الْـحِـكْـمَةَ] [بقرہ:۲۶۹] یہ یعقوب کی قراءۃ میں حالین میں تاء مکسورہ سے ہے، [وَسَـوْفَ یُـؤْتِ الـلّٰـهُ] [نساء:۱۴۶]، [وَاخْشَوْنِ الْیَوْمَ] [مائدہ:۳]، [یَـقْـضِ الْـحَقَّ] [انعام:۵۷]، [نُـنْـجِ الْـمُـؤْمِنِیْـنَ] [یونس:۱۰۳]، [وَاِنَّ الـلّٰـهَ لَهَـادِالَّـذِیْنَ] [حج:۵۴]، [الْـوَادِ الْاَیْـمَنِ] [قصص:۳۰]، [بِـالْـوَادِ الْـمُـقَـدَّسِ] [طٰہٰ:۱۲]، [وَادِالـنَّـمْـلِ] [نمل:۱۸]، [بِهَـادِ الْـعُـمْـیِ] [روم:۵۳]، [اِنْ یُّـرِدْنِ الـرَّحْـمٰـنُ] [یٰس:۲۳]، [صَالِ الْجَحِیْمِ] [صافات:۱۶۳]، [یُنَادِ] [ق:۴۱]، [وَلَهُ الْجَوَارِ الْمُنْشَئٰتُ] [رحمٰن:۲۴] [اَلْجَوَارِ الْكُنَّسِ] [تکویر:۱۶] البتہ کلمہ [بِهٰدِ الْعُمْیِ] [نمل] میں سب کیلئے یا کے ساتھ وقف

ہے، کیونکہ اس میں یا لکھی ہوئی ہے، پس یہ اس قاعدہ میں داخل نہیں۔ اور اسی طرح [بَاعٍ، عَادٍ] جیسے کلمات نکل گئے کیونکہ ان میں سب کیلئے یا کے بغیر وقف ہے۔

[۱۱] ان تین قسموں میں یعقوب ھاء سکتہ سے وقف کرتے ہیں [۱] [لِمَهْ] [عَمَّهْ] [فِيمَهْ] [مِمَّهْ] [بِمَهْ] جو اصل میں [لِمَ] [عَمَّ] [فِيمَ] [مِمَّ] [بِمَ] تھے ان سب الفاظ کو وقف کی حالت میں بزی کی طرح ھاء سکتہ کے اضافہ سے پڑھا ہے۔

[۲] ضمیر منفصل مذکر و مؤنث (هُوَ، هِيَ) جہاں بھی واقع ہو، اور یہ ضمیریں خواہ واو کے بعد ہوں یا لام کے بعد یا فاء کے بعد یا اس کے علاوہ ، غرض جس شکل میں بھی ہوں، جیسے [وَهُوَ، وَهِيَ، لَهُوَ، لَهِيَ، فَهُوَ، فَهِيَ، ثُمَّ هُوَ، ثُمَّ هِيَ] یعقوب نے ان پر ھاء سکتہ سے وقف کیا ہے، یعنی [وَهُوَهْ، وَهِيَهْ] اور وصل میں ھاء سکتہ کا حذف ہے۔

[۳] ہر تشدید والی یا متکلم جس پر فتحہ، اور جمع مؤنث غائب کا نون، ھاء کے بعد ہو، جیسے [لَهُنَّ، بِهِنَّ، وَاٰتُوْهُنَّ، مِنْ اَبْصٰرِهِنَّ] تو یعقوب کے لئے ھاء سکتہ کے اضافہ سے وقف ہے، جیسے [لَهُنَّهْ، بِهِنَّهْ، وَاٰتُوْهُنَّهْ، مِنْ اَبْصٰرِهِنَّهْ] اور باقی حضرات کیلئے بغیر ھاء سکتہ کے وقف ہے، یعنی [لَهُنَّ، بِهِنَّ، فروجهن، وَاٰتُوْهُنَّ، مِنْ اَبْصٰرِهِنَّ] نیز یاد رہے کہ اگر نون مشدد کاف یا تاء کے بعد ہو تو وقف میں ھاء سکتہ کا اضافہ نہ ہوگا، جیسے [مِنْكُنَّ، لَسْتُنَّ، اِتَّقَيْتُنَّ]

[۱۲] اسی طرح صرف رویس افسوس والے کلمات یعنی [يٰوَيْلَتٰى] [يٰحَسْرَتٰى] [يٰاَسَفٰى] اور لفظ [ثَمَّ] مفتوحہ ظرفیہ پر ھاء سکتہ کے اضافہ سے وقف کرتے ہیں یعنی [يٰوَيْلَتٰهْ، يٰحَسْرَتٰهْ، يٰاَسَفٰهْ]، [ثَمَّهْ]

[۱۳] یعقوب نے ان سات کلمات میں نو جگہ وصلاً ھاء سکتہ کو حذف کرتے ہیں (بِسُلْطٰنِيَ)، (مَالِيَ)[حاقہ:۲۸،۲۹] اور (مَاهِيَ)[قارعہ:۱۰] (كِتٰبِيَ)[حاقہ:۱۹،۲۵] (حِسَابِيَ)[حاقہ:۲۰،۲۶] (لَمْ يَتَسَنَّ)[بقرہ:۲۵۹] (فَبِهُدٰىهُمُ اقْتَدِ)[انعام:۹۰] البتہ وقف میں اثبات ہے۔ اور ان میں سے [(بِسُلْطٰنِيَ، مَالِيَ، مَاهِيَ)] کی ھا کے حذف میں حمزہ، اور [(لَمْ يَتَسَنَّ، فَبِهُدٰىهُمُ اقْتَدِ)] میں حمزہ، کسائی اور خلف العاشر بھی ان کے ساتھ شریک ہیں

## باب السکتہ

[مَنْ اٰمَنَ، قَدْ اَفْلَحَ، خَلَوْا اِلٰى] جیسے ساکن منفصل میں خلف کیلئے سکتہ اور عدم سکتہ اور خلاد کیلئے صرف عدم سکتہ ہے، اور ذوالللام و موصول یعنی [اَلْ، شَيْءٍ] میں راوی خلف کیلئے صرف سکتہ اور خلاد کیلئے سکتہ اور عدم سکتہ دونوں وجوہ ہیں اور جمع الجمع میں سکتہ مقدم ہے۔

## باب یاء ات الاضافت

اضافت کی یاء سے متکلم کی وہ یاء مراد ہے، جو اکثر جگہ مضاف الیہ ہوا کرتی ہے، اور اسی بناء پر اس کو اضافت کی یاء کہتے ہیں۔ اور یہ اسم، فعل اور حرف تینوں کے آخر میں آتی ہے، اور مرسوم ہوتی ہے۔ اور ان میں اختلاف اسکان اور فتحہ کا ہوتا ہے، البتہ [اَرِنِيْ انظر][اعراف] وَلَا تَفْتِنِّيْ اَلَا[توبہ] وَتَرْحَمْنِيْ اَكُنْ[ھود] فَاتَّبِعْنِيْ اَهْدِكَ[مریم] ان چاروں میں سب قراء عشرہ کیلئے سکون ہے۔

اور ان کے علاوہ میں فتحہ و سکون کا اختلاف ہے اور اس کی تفصیل یہ ہے:

[۱] [فَاذْكُرُوْنِيْ][بقرہ] [۲] [ذَرُوْنِيْ] [۳] [ادْعُوْنِيْ][مؤمن] میں صرف مکی کیلئے فتحہ ہے۔ [۴،۵] [اجْعَلْ لِّيْ][عمران، مریم] [۶] [ضَيْفِيْ][ھود] [۷،۸] [اِنِّيْ اَرٰنِيْ] [۹] [يَأْذَنَ لِيْ][یوسف] [۱۰] [مِنْ دُوْنِيْ اَوْلِيَآءَ][کہف] [۱۱] [وَيَسِّرْ لِيْ][طٰہٰ] [۱۲] [مَعِيَ اَبَدًا][توبہ] [۱۳] [مَعِيَ اَوْ][ملک] میں نافع، شامی، ابوجعفر، مکی، ابوعمرو بصری اور حفص کیلئے [۱۴،۱۵] [وَلٰكِنِّيْ اَرٰكُمْ][ھود، احقاف] [۱۶] [اِنِّيْ اَرٰكُمْ][ھود] [۱۷] [مِنْ تَحْتِيْ][زخرف] ان چار میں نافع، ابوجعفر، بزی اور ابوعمرو بصری [۱۸] [فَطَرَنِيْ][ھود] میں نافع، ابوجعفر اور بزی [۱۹] [اَرَهْطِيْ][ھود] [۲۰-۲۵] [لَعَلِّيْ] ہر جگہ ان میں نافع، شامی، مکی، ابوعمرو بصری اور ابوجعفر [۲۶] [لَيَحْزُنُنِيْ][یوسف] [۲۷] [حَشَرْتَنِيْ][طٰہٰ] [۲۸] [تَأْمُرُوْنِّيْ][زمر] [۲۹] [اَتَعِدٰنِنِيْ][احقاف] ان چار میں صرف نافع، مکی اور ابوجعفر [۳۰] [سَبِيْلِيْ][یوسف] [۳۱] [لِيَبْلُوَنِيْ][نمل] میں صرف نافع، ابوجعفر [۳۲] [اَوْزِعْنِيْ][نمل و احقاف] میں ورش اور بزی [۳۴] [مَالِيْ اَدْعُوْكُمْ][مؤمن] میں صرف نافع، ابوجعفر، مکی، ابوعمرو بصری اور ہشام کیلئے فتحہ ہے [۳۵] [عِنْدِيْ اَوَلَمْ][قصص] میں نافع، ابوجعفر، ابوعمرو بصری کیلئے

صرف فتحہ اور مکی کیلئے فتحہ وسکون دونوں ہیں، لیکن بزی کیلئے سکون اور قنبل کیلئے فتحہ طریق کے موافق ہے۔

اوران کے علاوہ باقی ۶۴ یاءات میں صرف نافع، مکی، ابوجعفراور ابوعمرو بصری کیلئے فتحہ اور باقیین کیلئے سکون ہے اوروہ یہ ہیں:

[۱۔۳][اِنِّیۤ اَعۡلَمُ ][بقرہ، یوسف][۴][اِنِّیۤ اَخۡلُقُ ][عمران][۵،۲۲][اِنِّیۤ اَخَافُ ][مائدہ، انعام، اعراف، انفال، یونس، ہود، مریم، شعراء، قصص، زمر، مؤمن، احقاف، حشر][۲۳،۲۴][لِیۤ اَنۡ ][مائدہ، یونس][۲۵][اِنِّیۤ اَرٰكَ ][انعام][۲۶][بَعۡدِیۤ ][اعراف][۲۷،۲۹][اِنِّیۤ اَرٰی ][انفال، یوسف، صٰفّٰت][۳۰][اِنِّیۤ اَعِظُكَ ][ہود][۳۱،۳۲][اِنِّیۤ اَعُوۡذُ ][مریم][۳۳][شِقَاقِیۤ ][ہود][۳۴][رَبِّیۤ اَحۡسَنَ][۳۵،۳۶][ اَرٰنِیۤ ][یوسف][۳۷۔۳۹][اِنِّیۤ اَنَا ][یوسف، حجر، قصص][۴۰][اَبِیۤ اَوۡ ][یوسف][۴۱][اِنِّیۤ اَسۡكَنۡتُ ][ابراہیم][۴۲،۴۳][اِنِّیۤ اَنَا ][حجر][۴۴۔۴۷][رَبِّیۤ اَعۡلَمُ ][کہف، شعراء، قصص][۴۸،۴۹][بِرَبِّیۤ اَحَدًا ][کہف][۵۰][رَبِّیۤ اَنۡ ][کہف][۵۱۔۵۳][اِنِّیۤ اٰنَسۡتُ ][طٰہٰ، نمل، قصص][۵۴][اِنِّیۤ اَنَا ][۵۵][اِنَّنِیۤ اَنَا ][طٰہٰ][۵۶][رَبِّیۤ اَنۡ ][قصص][۵۷][اِنِّیۤ اٰمَنۡتُ ][یٰسٓ][۵۸][اِنِّیۤ اَذۡبَحُكَ ][صٰفّٰت][۵۹][اِنِّیۤ اَحۡبَبۡتُ ][صٓ][۶۰][اِنِّیۤ اٰتِیۡكُمۡ ][دخان][۶۱][اِنِّیۤ اَعۡلَنۡتُ ][نوح][۶۲][رَبِّیۤ اَمَدًا ][جن][۶۳][رَبِّیۤ اَكۡرَمَنِ][۶۴][رَبِّیۤ اَهَانَنِ][فجر]

**اور جو یاءات کسرہ والے ہمزۂ قطعی سے پہلے ہیں ان میں سے** [۱][اَنۡظِرۡنِیۤ][اعراف][۲][ یَدۡعُوۡنَنِیۤ ][یوسف][۳،۴][ فَاَنۡظِرۡنِیۤ ][حجر، صٓ][۵][ یُصَدِّقُنِیۤ ][قصص][۶،۷][ تَدۡعُوۡنَنِیۤ ][مؤمن][۸][ فِیۡ ذُرِّیَّتِیۤ ][احقاف][۹][ اَخَّرۡتَنِیۤ ][منافقون] **ان نو میں سب کیلئے سکون ہے اوران کے علاوہ باقی ۵۲ میں فتح وسکون کا اختلاف ہے اور تفصیل یہ ہے:**

[۱،۲][ اَنۡصَارِیۤ ][اٰل عمران، صف][۳][ بَنَاتِیۤ ][حجر][۴۔۶][ سَتَجِدُنِیۤ ][کہف، قصص، صٰفّٰت][۷][ بِعِبَادِیۤ ][شعراء][۸][ لَعۡنَتِیۤ اِلٰی ][صٓ] **ان آٹھ میں صرف نافع، ابوجعفر فتحہ** [۹][ یَدِیَ ][مائدہ] **اس میں نافع، ابوجعفر، ابوعمرو بصری اور حفص کیلئے فتحہ** [۱۰][ وَاُمِّیَ ][مائدہ][۱۱۔۱۹][ اَجۡرِیَ اِلَّا ] **ہر جگہ ان میں نافع، شامی، ابوجعفر، ابوعمرو بصری اور حفص کیلئے فتحہ** [۲۰][ تَوۡفِیۡقِیۤ ][ہود][۲۱][ حُزۡنِیۤ ][یوسف] **میں نافع، شامی، ابوجعفر اور ابوعمرو بصری کیلئے فتحہ** [۲۲][ اٰبَآءِیۤ ][یوسف][۲۳][ دُعَآءِیۤ ][نوح] **میں نافع، شامی، ابوجعفر اور ابوعمرو بصری کیلئے فتحہ** [۲۴][ اِخۡوَتِیۤ ][یوسف] **میں صرف ورش، ابوجعفر کیلئے فتحہ** [۲۵][ وَرُسُلِیۤ ][مجادلہ] **میں نافع، شامی اور ابوجعفر کیلئے فتحہ** [۲۶][ رَبِّیۤ اِنَّ ][فصلت] **میں ورش، ابوعمرو بصری اور ابوجعفر کیلئے فتحہ اور قالون کیلئے فتحہ وسکون دونوں اور باقیین کیلئے صرف سکون ہے۔**

**ان کے علاوہ باقی ۲۶ یاءات میں نافع، ابوجعفر اور ابوعمرو بصری کیلئے فتحہ اور باقی کیلئے سکون ہے اوروہ یہ ہیں:۔**

[۱][ مِنِّیۤ اِلَّا ][بقرہ][۲][مِنِّیۤ اِنَّكَ ][اٰل عمران][۳][ رَبِّیۤ اِلٰی ][انعام][۴،۵][ نَفۡسِیۤ اِنَّ ][یونس، یوسف][۶۔۱۰][رَبِّیۤ اِنَّهٗ ][یونس، یوسف، مریم، عنکبوت، سبا][۱۱][ عَنِّیۤ اِنَّهٗ][ہود][۱۲][ نُصۡحِیۤ اِنۡ ][ہود][۱۳،۱۴][ اِنِّیۤ اِذًا ][ہود، یٰسٓ][۱۵۔۱۷][ رَبِّیۤ اِنِّیۡ، رَبِّیۤ اِنَّ ،بِیۤ اِذۡ][یوسف][۱۸][ رَبِّیۤ اِذًا ][اسراء][۱۹۔۲۱][ لِذِكۡرِیۤ اِنَّ ،عَیۡنِیۤ اِذۡ، بِرَاۡسِیۤ اِنِّیۡ ][طٰہٰ][۲۲][اِنِّیۤ اِلٰهٌ ][انبیاء][۲۳،۲۴][لِیۤ اِلَّا ، لِاَبِیۤ اِنَّهٗ][شعراء][۲۵][ بَعۡدِیۤ اِنَّكَ ][صٓ][۲۶][اَمۡرِیۤ اِلَی ][مؤمن]

**وہ یاءات اضافت جو ہمزۂ قطعی مضموم سے پہلے ہیں، ان میں سے** [۱][بِعَهۡدِیۤ اُوۡفِ][بقرہ][۲][ اٰتُوۡنِیۤ اُفۡرِغۡ ][] **میں سب کیلئے سکون ہے، ان کے علاوہ باقی دس میں صرف نافع، ابوجعفر کیلئے فتحہ ہے اوروہ یہ ہیں** [۱][ اِنِّیۤ اُعِیۡذُهَا ][اٰل عمران][۲،۳][اِنِّیۤ اُرِیۡدُ ][مائدہ وقصص][۴][فَاِنِّیۤ اُعَذِّبُهٗ][مائدہ][۵،۶][ اِنِّیۤ اُمِرۡتُ ][انعام وزمر][۷][ عَذَابِیۤ اُصِیۡبُ ][اعراف][۸][ اِنِّیۤ اُشۡهِدُ ][ہود][۹][ اِنِّیۤ اُوۡفِی ][یوسف][۱۰][ اِنِّیۤ اُلۡقِیَ ][نمل]

**جو یاءات الف لام سے پہلے ہیں ان میں سے** [۱][نِعۡمَتِیَ الَّتِیۤ ][۲][حَسۡبِیَ اللّٰهُ ][۳][شُرَكَآءِیَ الَّذِیۡنَ ] **تینوں میں ہر جگہ** [۴][وَقَدۡ بَلَغَنِیَ الۡكِبَرُ ][اٰل عمران][۵][بِیَ الۡاَعۡدَآءَ ][اعراف][۶][مَسَّنِیَ السُّوۡٓءُ ][اعراف][۷][ وَلِیِّیَ اللّٰهُ ][اعراف][۸][مَسَّنِیَ الۡكِبَرُ ][حجر][۹][اَرُوۡنِیَ الَّذِیۡنَ ][سبا][۱۰][ رَبِّیَ اللّٰهُ وَقَدۡ ][۱۱][ جَآءَنِیَ الۡبَیِّنٰتُ ][مؤمن][۱۲][ نَبَّاَنِیَ الۡعَلِیۡمُ ][تحریم] **ان بارہ میں سب کیلئے فتحہ ہے۔ اوران کے علاوہ باقی ۱۶ میں اختلاف ہے، اور تفصیل یہ ہے:** [۱][عَهۡدِی الظّٰلِمِیۡنَ ][بقرہ] **میں حفص، حمزہ کیلئے سکون ہے** [۲۔۱۰][ رَبِّیَ الَّذِیۡ ][بقرہ][۳][رَبِّیَ الۡفَوَاحِشَ ][اعراف][۴][ اٰتٰنِیَ الۡكِتٰبَ ][مریم][۵][مَسَّنِیَ الضُّرُّ][۶][ عِبَادِیَ الصّٰلِحُوۡنَ ][انبیاء][۷][ عِبَادِیَ الشَّكُوۡرُ][سبا][۸][مَسَّنِیَ الشَّیۡطٰنُ ][صٓ][۹][ اَرَادَنِیَ اللّٰهُ ][زمر][۱۰][اَهۡلَكَنِیَ اللّٰهُ ][ملک] **ان نو میں صرف حمزہ اور** [۱۱][اٰیٰتِیَ الَّذِیۡنَ ][اعراف] **میں شامی اور حمزہ، اور** [۱۲][لِعِبَادِیَ الَّذِیۡنَ ][ابراہیم] **میں شامی، حمزہ، کسائی اور روح**

،اور[۱۳،۱۴][یٰـعِبَـــادِیَ الَّـــذِیْـــنَ ][عنکبوت وزمر]میں ابوعمرو بصری اورحمزہ، کسائی اور خلف العاشر کیلئے سکون ہے۔[۱۵][اٰتٰـــنِ یَ الـلّٰـــــہ، ][نمل]میں قالون،ابوعمرو بصری،حفص کیلئے وصلاً فتحہ اور وقفاحذف واثبات دونوں، رویس کیلئے وصلاً فتحہ اور وقفا صرف سکون واثبات، ورش اور ابوجعفر کیلئے وصلاً فتحہ اور وقفا حذف، روح کیلئے وصلاً حذف اور وقفا سکون واثبات، اور باقیین کیلئے حالین میں حذف ہے۔[۱۶][فَبَشِّرْ عِبَـادِ الَّذِیْنَ ][زمر]میں سوسی کیلئے وصلافتحہ اور وقفا حذف واثبات دونوں، اور یعقوب کیلئے وصلاً حذف اور وقفا صرف سکون واثبات، اور باقیین کیلئے حالین میں حذف ہے۔

جو یاءات لام کے بغیر ہمزہ وصلی سے پہلے ہیں، ان میں سے [۱][اِنِّـیَ اصْطَفَیْتُكَ ][اعراف][۲][ اَخِـیَ اشْدُدْ ][طٰہ ] میں مکی، ابوعمرو بصری کیلئے فتحہ اور باقیین کیلئے سکون ہے[۳][لِنَفْسِیَ اذْھَبْ ][۴][ ذِکْرِیَ اذْھَبَا ][طٰہ ] میں نافع، مکی، ابوجعفر، اور ابوعمرو بصری کیلئے فتحہ [۵][یٰـلَیْتَنِـیَ اتَّـخَـذْتُ ][فرقان ] میں صرف ابوعمرو بصری کیلئے [۶][ قَـوْمِـیَ اتَّـخَـذُوْا ][فرقان ] میں نافع، ابوجعفر، بزی، ابوعمرو بصری اور روح کیلئے فتحہ [۷][بَـعْـدِیَ اسْـمُـہٗ ][صف ] میں نافع، مکی، ابوعمرو بصری، ابوجعفر، یعقوب اور شعبہ کیلئے فتحہ اور باقیین کیلئے سکون ہے۔

جو یاءات ہمزہ کے علاوہ کسی اور حرف سے پہلے ہیں وہ کل پانچ سو[۵۰۰] ہیں، ان میں سے چارسوستر[۴۷۰] میں سب کیلئے سکون ہے، اوران کے علاوہ باقی تیس[۳۰] کا حکم یہ ہے[۱،۲][بَیْتِـیَ لِـلـطَّـآئِـفِیْـنَ ][بقرہ] میں نافع، ابوجعفر، ہشام اور حفص کیلئے فتحہ اور باقیین کیلئے سکون[۳][ وَلْیُـؤْمِـنُـوْا بِیَ ][بقرہ][۴][ تُـؤْمِـنُـوْا لِیَ ][دخان] میں سب کیلئے فتحہ[۵،۶][وَجْھِـیَ ] میں نافع، شامی، ابوجعفر اور حفص کیلئے فتحہ[۷][ صِـرَاطِـیَ ][انعام][۸][ اَرْضِـیَ ][عنکبوت] میں صرف شامی کیلئے فتحہ[۹][وَمَـمَـاتِـیَ ][انعام] میں نافع، ابوجعفر کیلئے فتحہ، [۱۰۔۱۷][ مَعِیَ ][ہر ساتوں جگہ][۱۸][ وَمَـا کَانَ لِیَ عَلَیْکُمْ ][ابراہیم][۱۹][ وَلِیَ نَعْجَۃ ][ص][۲۰][مَـا کَانَ لِیَ مِنْ عِلْمٍ ][ص] میں صرف حفص کیلئے فتحہ[۲۱][مِـنْ وَّرَآءِ یَ][مریم][۲۲][ شُـرَکَــآءِ یَ ][فصلت] میں صرف مکی کیلئے فتحہ[۲۳][ وَلِـیَ فِیْھَـا ][طٰہٰ][۲۴][ وَمَـنْ مَّـعِیَ ][شعراء] میں ورش اور حفص کیلئے فتحہ[۲۵][مَـالِیَ لا اَرٰی ][نمل] مکی، ہشام، عاصم اور کسائی کیلئے فتحہ[۲۶][ لِیَ ][یٰس] میں حمزہ، خلف العاشر اور یعقوب کے علاوہ کیلئے فتحہ[۲۷][بَیْتِیَ ][نوح] میں ہشام اور حفص کیلئے فتحہ ہے۔[۲۸][ وَمَـحْیَایَ ] میں قالون اور ابوجعفر کیلئے سکون اور ورش کیلئے فتحہ وسکون دونوں ہیں[۲۹][ یٰـعِبَادِ ][زخرف] میں شعبہ کیلئے وصلاً فتحہ اور وقفا سکون، اور نافع، شامی، ابوجعفر، ابوعمرو بصری اور رویس کیلئے حالین میں سکون اور باقیین کیلئے حالین میں حذف ہے۔[۳۰][وَلِـیَ دِیْنِ ][کافرون] میں نافع، ہشام اور حفص کیلئے بلا خلف اور بزی کیلئے بالخلف فتحہ ہے، لیکن سکون طریق کے موافق ہے۔

## باب یاء ات الزوائد

علم قراءات میں یاءات زوائد وہ کہلاتی ہیں، جو مصاحف عثمانی میں لکھی ہوئی نہیں ہیں، مگر تلاوت میں کسی نہ کسی امام کیلئے باقی ہیں، اور یہ کبھی وسط آیت میں ہوتی ہیں، اور کبھی رؤس آیات میں، اوران میں قراء کا اختلاف اثبات وحذف کا ہوتا ہے، پھر اثبات کی صورت میں یاء کا حالین میں سکون ہی ہوتا ہے، البتہ کچھ یاءات ایسی بھی ہیں، جن میں وصلاً فتحہ ہے۔اور جو یاءات زوائد ابوجعفر کیلئے ثابت ہوں، ان کو وہ وصل کی حالت میں پڑھیں گے، وقف میں نہیں، اور جو یاءات زوائد یعقوب کیلئے ثابت ہوں گی، ان کو وہ وصل ووقف دونوں حالتوں میں باقی رکھیں گے، اور خلف چند مواقع کے علاوہ اکثر دونوں حالتوں میں حذف کریں گے۔

یاءات اضافت اور یاءات زوائد میں چار فرق ہیں:۔

[۱] یہ کہ یاء زائدہ صرف اسماء اورافعال میں ہوتی ہے، جیسے [اَلدَّاعِ، اَلْجَوَارِ] جبکہ یاء اضافت اسماء اور افعال کے ساتھ ساتھ حروف میں بھی ہوتی ہے۔

[۲] یہ کہ یاء زائدہ مرسوم فی المصاحف نہیں ہوتی، جبکہ یاء اضافت مرسوم ہوتی ہے۔

[۳] یہ کہ یاءات زوائد میں قراء کا اختلاف حذف واثبات کا ہوتا ہے، جبکہ یاءات اضافت میں فتحہ اور اسکان کا اختلاف ہوتا ہے۔

[۴] یاءات زوائد حروف اصلیہ کے اعتبار سے کبھی اصلی ہوتی ہیں، [اَلدَّاعِ] اور کبھی زائد، جیسے [وَعِیْدِ] بخلاف یاءات اضافت کے کہ وہ ہمیشہ زائد ہوتی ہیں۔

یہ کل ۱۲۳ ہیں اور ان میں حذف و اثبات کا اختلاف ہوتا ہے، مکی، یعقوب کیلئے تو اپنی اپنی سب یاءات میں اور ہشام کیلئے [ثُمَّ کِیْدُوْنِ ے] میں اور حمزہ کیلئے [ اَتُمِدُّوْنَنِ ے ] میں حالین میں اثبات وسکون ہے، اور ابوجعفر کیلئے [ اَلَّا تَتَّبِعَنِ ے] اور [اِنْ یُّرِدْنِ ے الرَّحْمٰنُ ] میں وصلاً اثبات وفتحہ اور وقفاً اثبات وسکون ہے، اور نافع، ابوعمرو بصری اور کسائی کیلئے اپنی اپنی تمام یاءات اور ابوجعفر کیلئے مذکورہ دو یاءات کے علاوہ باقی اپنی سب یاءات میں وصلاً اثبات وسکون اور وقفاً حذف ہے، اور تفصیل یہ ہے:

[۱] [اُجِیْبُ دَعْوَۃَ الدَّاعِ ے][بقرہ:۱۸۶]، [۲] [یَوْمَ یَدْعُ الدَّاعِ ے][قمر:۶]، [۳] [وَاتَّقُوْنِ ے یٰٓاُولِی الْاَلْبٰبِ][بقرۃ:۱۹۷]، [۴] [فَلَا تَسْئَلْنِ ے مَالَیْسَ لَکَ بِہٖ عِلْمٌ][ھود:۴۶]، اس میں ابوجعفر کے ساتھ ورش اور ابوعمرو بصری بھی شریک ہیں [۵] [حَتّٰی تُؤْتُوْنِ ے مَوْثِقًا][یوسف:۶۶]، میں ابوجعفر کے ساتھ مکی، ابوعمرو بصری اور یعقوب شریک ہیں [۶] [وَاخْشَوْنِ ے وَلَا تَشْتَرُوْا ][مائدۃ:۴۴] (اور [وَاخْشَوْنِ] کو [ وَلَا ] کے ساتھ اس لئے مقید کیا تا کہ [وَاخْشَوْنِیْ وَلِاُتِمَّ نِعْمَتِیْ ][بقرۃ:۱۵۰] نکل جائے، کیونکہ یہ یاء حالین میں تمام قراء کیلئے پڑھی جاتی ہے، اور اسی طرح [وَاخْشَوْنِ الْیَوْمَ][مائدہ:۳] کو نکالنا مقصود ہے، جو کہ یعقوب کے علاوہ تمام قراء کیلئے باتفاق حالین میں محذوف ہے، البتہ یعقوب وقف میں ثابت رکھتے ہیں)، [۷] [بِمَآ اَشْرَکْتُمُوْنِ ے مِنْ قَبْلُ ][ابراھیم:۲۲]، [۸] [سَوَآءَ نِ الْعَاکِفُ فِیْہِ وَالْبَادِ ے][حج:۲۵] میں ابوجعفر کے ساتھ ورش، مکی، ابوعمرو بصری اور یعقوب بھی شریک ہیں [۹] [وَلَا تُخْزُوْنِ ے فِیْ ضَیْفِیْ ][ھود:۷۸]، اور [فَاتَّقُوا اللّٰہَ وَلَا تُخْزُوْنِ ے][حجر:۶۹] (یہ سورۂ حجر والی یاء یعقوب کے علاوہ تمام قراء کیلئے حالین میں محذوف ہے، البتہ یعقوب کیلئے حالین میں اثبات سے ہے)، [۱۰] [وَقَدْ ھَدَانِ ے][انعام:۸۰] (اس میں لفظ [قَدْ] قید احترازی ہے، اور اس سے [قُلْ اِنَّنِیْ ھَدَانِیْ رَبِّیْ ][انعام:۱۶۱] اور [اَوْ تَقُوْلَ لَوْ اَنَّ اللّٰہَ ھَدَانِیْ ][زمر:۵۷] دونوں کو نکالنا مقصود ہے، جو کہ تمام قراء کیلئے وصلاً و وقفاً یاء پڑھی جاتی ہے، اور دونوں میں مرسوم بھی ہے)، [۱۱] [فَلَا تَمْتَرُنَّ بِھَا وَاتَّبِعُوْنِ ے][زخرف:۶۱] ابوجعفر کے ساتھ ابوعمرو بصری بھی شریک ہیں [فَاتَّبِعُوْنِیْ یُحْبِبْکُمُ اللّٰہُ ][ال عمران:۳۱] (اس کی یاء تمام قراء کیلئے بوجہ مرسوم ہونے کے حالین میں پڑھی جاتی ہے)، [۱۲] [ثُمَّ کِیْدُوْنِ ے][اعراف:۱۹۵] میں ابوعمرو بصری، ہشام اور ابوجعفر، [۱۳] [ اِذَا دَعَانِ ے][بقرۃ:۱۸۶]، [۱۴] [ وَخَافُوْنِ ے اِنْ کُنْتُمْ مُّؤْمِنِیْنَ ][ال عمران:۱۷۵] [۱۵] [وَمَنِ اتَّبَعَنِ ے][عمران] نافع، بصری اور ابوجعفر، [۱۶، ۱۷] [اَلْمُھْتَدِ ے][اسراء وکہف] کو نافع، ابوجعفر اور ابوعمرو بصری [۱۸] [ یَاْتِ ے][ھود] [۱۹] [ نَبْغِ ے][کہف] ان دو کو نافع، مکی، بصری، ابوجعفر اور یعقوب، کسائی [۲۰] [ یَتَّقِ ے][یوسف] کو صرف قنبل، [۲۱] [ اَلْمُتَعَالِ ے][رعد] کو مکی اور یعقوب کیلئے اثبات ہے۔ [۲۲، ۲۳] [ وَعِیْدِ ے][ابراھیم وق] [۲۴-۲۷] [ نَکِیْرِ ے][حج، سبا، فاطر، ملک] [۲۸] [ یُکَذِّبُوْنِ ے][قصص] [۲۹] [ یُنْقِذُوْنِ ے][یٰس] [۳۰] [ لَتُرْدِیْنِ ے ][صٰفت] [۳۱] [ تَرْجُمُوْنِ ے][۳۲] [ فَاعْتَزِلُوْنِ ے][دخان] [۳۳-۳۸] [ وَنُذُرِ ے][قمر] [۳۹] [ نَذِیْرِ ے][ملک] ان انیس کو ورش، یعقوب اثبات سے پڑھتے ہیں [۴۰] [ وَتَقَبَّلْ دُعَآءِ ے][ابراھیم] کو ورش، بزی، ابوبوعمرو بصری، حمزہ، ابوجعفر اور یعقوب [۴۱، ۴۹] [لَئِنْ اَخَّرْتَنِ ے][اسراء] [ یَھْدِیَنِ ے، یُؤْتِیَنِ ے، تُعَلِّمَنِ ے][کہف] [ اَلَّا تَتَّبِعَنِ ے][طٰہٰ] [ الْجَوَارِ ے][شوریٰ] [الْمُنَادِ ے][ق] [اِلَی الدَّاعِ ے][قمر] [ یَسْرِ ے][فجر] ان نو میں نافع، مکی، بصری، ابوجعفر اور یعقوب کیلئے اثبات [۵۰] [ تَرَنِ ے][کہف] [۵۱] [اَتَّبِعُوْنِ ے اَھْدِکُمْ ] کو قالون، مکی، بصری، یعقوب اور ابوجعفر [۵۲] [ اَتُمِدُّوْنَنِ ے ] کو نافع، مکی، بصری، ابوجعفر اور یعقوب [۵۳] [کَالْجَوَابِ ے ][سبا] کو ورش، مکی، بصری اور یعقوب ثابت رکھتے ہیں۔ [۵۴] [ اِنْ یُّرِدْنِ ے الرَّحْمٰنُ][یٰس:۲۳]، میں ابوجعفر کیلئے حالین میں اور یعقوب کیلئے صرف وقفاً اثبات ہے۔ [۵۵] (لِیُنْذِرَ یَوْمَ التَّلَاقِ ے) [۵۶] (اَخَافُ عَلَیْکُمْ یَوْمَ التَّنَادِ ے) کو ورش، مکی، ابن وردان اور یعقوب، [۵۷] [بِالْوَادِ ے ] کو ورش، مکی اور یعقوب [۵۸] [اَکْرَمَنِ ے] [۵۹] [ اَھَانَنِ ے] کو نافع، ابوجعفر، بزی اور یعقوب ثابت رکھتے ہیں [۶۰] [یَدْعُ الدَّاعِ ے] کو ورش، بزی، بصری اور ابوعمرو بصری [۶۱] [یٰعِبَادِ فَاتَّقُوْنِ ے] کو صرف رویس حالین میں ثابت رکھتے ہیں اور ساکن

پڑھتے ہیں اور باقی سب کیلئے حالین میں حذف ہے۔

اور ان کے ماسوا جو یاءات زوائد رؤس آیات واقع ہوئی ہیں ان کو صرف یعقوب ثابت رکھتے ہیں اور وہ یہ ہیں:

تین جگہ سورۂ بقرۃ میں [فَارْهَبُوْنِ] [۴۰] [فَاتَّقُوْنِ] [۴۱] [وَلَا تَكْفُرُوْنِ] [۱۵۲]، [وَاَطِيْعُوْنِ] [ال عمران:۵۰]، [فَلَا تُنْظِرُوْنِ] [اعراف:۱۹۵]، [وَلَا تُنْظِرُوْنِ] [یونس:۷۱]، [ثُمَّ لَا تُنْظِرُوْنِ] [ھود:۵۵]، تین جگہ سورۂ یوسف میں [فَارْسِلُوْنِ] [۴۵] [وَلَا تَقْرَبُوْنِ] [۶۰] [اَنْ تُفَنِّدُوْنِ] [۹۴]، چار جگہ سورۂ رعد میں [اَلْمُتَعَالِ] [۹] [وَاِلَيْهِ مَتَابِ] [۳۰] [كَانَ عِقَابِ] [۳۲] [وَاِلَيْهِ مَاٰبِ] [۳۶]، سورۂ ابراھیم میں بھی دو جگہ [وَخَافَ وَعِيْدِ] [۱۴] [وَتَقَبَّلْ دُعَآءِ] [۴۰]، دو جگہ سورۂ حجر میں بھی [فَلَا تَفْضَحُوْنِ] [۶۸] [وَلَا تُخْزُوْنِ] [۶۹]، سورۂ نحل میں دو جگہ [فَاتَّقُوْنِ] [۲] [فَارْهَبُوْنِ] [۵۱]، سورۂ انبیاء میں تین جگہ [فَاعْبُدُوْنِ] [۲۵/۹۲] [فَلَا تَسْتَعْجِلُوْنِ] [۳۷]، [فَكَيْفَ كَانَ نَكِيْرِ] [حج:۴۴]، سورۂ مؤمنون میں چھ جگہ [بِمَا كَذَّبُوْنِ] [۲۶/۳۹] [فَاتَّقُوْنِ] [۵۲] [اَنْ يَّحْضُرُوْنِ] [۹۸] [رَبِّ ارْجِعُوْنِ] [۹۹] [وَلَا تُكَلِّمُوْنِ] [۱۰۸]، سورۂ شعراء میں سولہ جگہ [اَنْ يُّكَذِّبُوْنِ] [۱۲] [اَنْ يَّقْتُلُوْنِ] [۱۴] [سَيَهْدِيْنِ] [۶۲] [فَهُوَ يَهْدِيْنِ] [۷۸] [وَيَسْقِيْنِ] [۷۹] [وَيَشْفِيْنِ] [۸۰] [ثُمَّ يُحْيِيْنِ] [۸۱] [آٹھ جگہ [وَاَطِيْعُوْنِ] [۱۰۸/۱۱۰/۱۲۶/۱۳۱/۱۴۴/۱۵۰/۱۶۳/۱۷۹] [اِنَّ قَوْمِيْ كَذَّبُوْنِ] [۱۱۷]، [حَتّٰى تَشْهَدُوْنِ] [نمل:۳۲]، سورۂ قصص میں بھی دو جگہ [اَنْ يَّقْتُلُوْنِ] [۳۳] [اَنْ يُّكَذِّبُوْنِ] [۳۴]، [فَاعْبُدُوْنِ] [عنکبوت:۵۶]، [فَكَيْفَ كَانَ نَكِيْرِ] [سبا:۴۵]، [فَكَيْفَ كَانَ نَكِيْرِ] [فاطر:۲۶]، سورۂ یٰسٓ میں دو جگہ [وَلَا يُنْقِذُوْنِ] [۲۳] [فَاسْمَعُوْنِ] [۲۵]، سورۂ صافات میں بھی دو جگہ [لَتُرْدِيْنِ] [۵۶] [سَيَهْدِيْنِ] [۹۹]، سورۂ صٓ میں بھی دو جگہ [لَمَّا يَذُوْقُوْا عَذَابِ] [۸] [فَحَقَّ عِقَابِ] [۱۴]، [فَاتَّقُوْنِ] [زمر:۱۶]، سورۂ غافر میں تین جگہ [يَوْمَ التَّلَاقِ] [۱۵] [يَوْمَ التَّنَادِ] [۳۲] [فَكَيْفَ كَانَ عِقَابِ] [۵]، سورۂ زخرف میں دو جگہ [سَيَهْدِيْنِ] [۲۷] [وَاَطِيْعُوْنِ] [۶۳]، سورۂ دخان میں بھی دو جگہ [اَنْ تَرْجُمُوْنِ] [۲۰] [فَاعْتَزِلُوْنِ] [۲۱]، اور سورۂ قٓ میں بھی دو جگہ [وَعِيْدِ] [۱۴/۴۵]، اور سوۂ ذاریات میں تین جگہ [لِيَعْبُدُوْنِ] [۵۶] [اَنْ يُّطْعِمُوْنِ] [۵۷] [فَلَا تَسْتَعْجِلُوْنِ] [۵۹]، سورۂ قمر میں چھ جگہ [وَنُذُرِ] [۱۶/۱۸/۲۱/۳۰/۳۷/۳۹]، سورۂ ملک میں دو جگہ [كَيْفَ نَذِيْرِ] [۱۷] [فَكَيْفَ كَانَ نَكِيْرِ] [۱۸]، [وَاَطِيْعُوْنِ] [نوح:۳]، [فَكِيْدُوْنِ] [مرسلات:۳۹]، سورۂ فجر میں چار جگہ [اِذَا يَسْرِ] [۴] [جَابُوا الصَّخْرَ بِالْوَادِ] [۹] [فَيَقُوْلُ رَبِّيْ اَكْرَمَنِ] [۱۵] [فَيَقُوْلُ رَبِّيْ اَهَانَنِ] [۱۶]، [وَلِيَ دِيْنِ] [کافرون:۶]



## آیت قرآنی : اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ [متفق علیہ]
## الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ

## اختلافی کلمات :

[ الرَّحِيْمِ مَلِكِ ]سوسی کیلئے میم کا میم میں ادغام اور باقیین کیلئے اظہار ][١][ مٰلِكِ ۔عاصم، کسائی، یعقوب، خلف العاشر کیلئے میم کے بعد اثبات الف اور باقی قراءعشرہ کیلئے حذف الف ][٢]

اس آیت میں تین وجوہ ہیں:

| عدد | | ترتیب القراء | الآیت | کیفیة الاختلاف | من اندرج |
|---|---|---|---|---|---|
| ١ | | قالون | الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ مَلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ | حذف الف | ورش، مکی، دوری بصری، حمزہ |
| ٢ | | عاصم | الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ | اثبات الف | کسائی، یعقوب، خلف العاشر |
| ٣ | | سوسی | الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمّ مَّلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ | بالادغام، وحذف الف | |

## آیتِ قرآنی: اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ [متفق علیہ]
## اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ

## اختلافی کلمات :

[ اَلصِّرَاطَ ۔قنبل، رویس کیلئے سین اور خلف اور خلاد دونوں کیلئے زاء کے مانند اشمام اور باقیین کیلئے خالص صاد سے ][٣]

اس آیت میں بھی تین وجوہ ہیں:

| عدد | | ترتیب القراء | الآیت | کیفیة الاختلاف | من اندرج |
|---|---|---|---|---|---|
| ١ | | قالون | اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ | بالصاد | ماعدا قنبل، حمزہ، رویس |
| ٢ | | قنبل | اِهْدِنَا السِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ | بالسین | رویس |
| ٣ | | حمزہ | اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ | زاء کے مانند اشمام | |

**قال الشاطبیؒ:**

[١] وَمَاكَانَ مِنْ مِّثْلَيْنِ فِيْ كِلْمَتَيْهِمَا فَلَابُدَّ مِنْ اِدْغَامِ مَا كَانَ اَوَّلَا

[٢] وَمَالِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ رَاوِيهِ نَاصِرٌ [٣] وَعِنْدَ السِّرَاطِ وَّالسِّرَاطِ لِقُنْبُلَا

بِحَيْثُ اَتٰى وَالصَّادَ زَايًا اَشِمَّهَا لَدٰى خَلَفٍ وَّاشْمِمْ لِخَلَّادِ الْاَوَّلَا

**قال ابن الجزریؒ:**

[٢] وَمَالِكِ حُزْ ظُنْ [٣] وَالصِّرَاطَ فَاَسْجِلَا وَبِالسِّيْنِ طِبْ -------

## آیتِ قرآنی: صِرَاطَ الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ عَلَیْهِمْ غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَیْهِمْ وَلَا الضَّآلِّیْنَ

## اختلافی کلمات :

[ اَلصِّرَاطَ ۔ قنبل، رویس کیلئے سین، خلف کیلئے زاء کے مانند اشمام اور باقیین کیلئے خالص صاد ][۱] [ عَلَیْهِمْ ۔ قالون کیلئے صلہ بالخلف، مکی، ابوجعفر کیلئے بلا خلف اور باقیین کیلئے سکون ][۲] [ عَلَیْهُمْ ۔ حمزہ، یعقوب کیلئے بضم الھاء اور باقی قراءعشرہ کیلئے بکسر الھاء ][۳] [ وَلَا الضَّآلِّیْنَ ۔ سب قراء کیلئے طول تین الف اور مد عارض وقفی میں مد ][۴]

اس آیت میں چھ وجوہ ہیں:

| # | قاری | آیت | وجہ | موافقین |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | قالون | صِرَاطَ الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ عَلَیْهِمْ غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَیْهِمْ وَلَا الضَّآلِّیْنَ | بالصاد، وعدم صلہ | ورش، بصری، شامی، عاصم کسائی، خلف العاشر |
| ۲ | قالون | صِرَاطَ الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ عَلَیْهِمْ غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَیْهِمْ وَلَا الضَّآلِّیْنَ | صلہ [عَلَیْهِمُوْ] | ابوجعفر، بزی |
| ۳ | خلاد | صِرَاطَ الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ عَلَیْهُمْ غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَیْهُمْ وَلَا الضَّآلِّیْنَ | بالصاد، وبضم الھاء | روح |
| ۴ | قنبل | سِرَاطَ الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ عَلَیْهِمْ غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَیْهِمْ وَلَا الضَّآلِّیْنَ | بالسین، صلہ | |
| ۵ | رویس | سِرَاطَ الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ عَلَیْهُمْ غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَیْهُمْ وَلَا الضَّآلِّیْنَ | بالسین، وبضم الھاء | |
| ۶ | خلف | صِرَاطَ الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ عَلَیْهُمْ غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَیْهُمْ وَلَا الضَّآلِّیْنَ | بالاشمام، وبضم الھاء | |

## آیتِ قرآنی: الٓمّٓ ذٰلِکَ الْکِتٰبُ لَا رَیْبَ فِیْهِ هُدًی لِّلْمُتَّقِیْنَ

## اختلافی کلمات :

[ الٓمّٓ ۔ ابوجعفر کیلئے ہر حرف پر سکتہ، باقی قراءعشرہ کیلئے طول تین الفی مد ][۵] [ فِیْهِ ۔ مکی کیلئے اشباع اور باقیین کیلئے قصر ][۶] [ فِیْهِ هُّدًی ۔ سوسی کیلئے ادغام اور باقیین کیلئے اظہار ][۷]

اس آیت میں چار وجوہ ہیں:

| # | قاری | آیت | وجہ | موافقین |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | قالون | الٓمّٓ ذٰلِكَ الْكِتٰبُ لَا رَیْبَ فِیْهِ هُدًی لِّلْمُتَّقِیْنَ | عدم سکتہ، قصر، اظہار | ماعدا مکی، سوسی، ابوجعفر |

### قال الشاطبیؒ:

[۱]---------------------- وَعِنْدَ السِّرَاطِ وَّالسِّرَاطِ لِقُنْبُلَا

بِحَیْثُ اَتٰی وَالصَّادَ زَایًا اَشِمَّهَا لَدٰی خَلَفٍ وَّاشْمِمْ لِخَلَّادِ الْاَوَّلَا

[۲]وَصِلْ ضَمَّ مِیْمِ الْجَمْعِ قَبْلَ مُحَرِّكٍ دِرَاكًا وَّقَالُوْنٌ بِّتَخْیِیْرِهٖ جَلَا

---------------------- وَاَسْكَنَهَا الْبَاقُوْنَ بَعْدُ لِتَكْمُلَا

[۳] عَلَیْهِمْ اِلَیْهِمْ حَمْزَةٌ وَّلَدَیْهِمُوْ جَمِیْعًا بِضَمِّ الْهَاءِ وَقْفًا وَّمَوْصِلَا

[٤]وعن كلهم بالمد ماقبل ساكن وعند سكون الوقف وجهان اصلا

[٥]ومد له عند الفواتح مشبعا ----------------------

[٦]وما قبله التسكين لابن كثيرهم ----------------------

[٧]وَمَا كَانَ مِنْ مِّثْلَیْنِ فِيْ كِلْمَتَیْهِمَا فَلَابُدَّ مِنْ اِدْغَامِ مَا كَانَ اَوَّلَا

### قال ابن الجزریؒ:

[۱]---------------------- ----- وَالصِّرَاطَ فَـأُسْجِلَا

وَبِالسِّیْنِ طِبْ ---------- ----------------------

[۲] وَصِلْ ضَمَّ مِیْمِ الْجَمْعِ أِصْلٌ ---------------------

[۳]-- وَاكْسِرْ عَلَیْهِمْ اِلَیْهِمْ لَدَیْهِمْ فَتًی وَالضَّمُّ فِی الْهَاءِ حُلِّلَا

[۵] حُرُوْف التَّهَجِّی افْصِلْ بِسَكْتٍ كَحَا أَلِفُ أَلَا---------------------

| ۲ | ابن کثیر مکی | الٓمٓ ذٰلِكَ الْكِتٰبُ لَا رَيْبَ فِيْهِ هُدًى لِّلْمُتَّقِيْن | بالاشباع | |
|---|---|---|---|---|
| ۳ | سوسی | الٓمٓ ذٰلِكَ الْكِتٰبُ لَا رَيْبَ فِيْهُ هُدًى لِّلْمُتَّقِيْن | ھاءکا ھاء میں ادغام | |
| ۴ | ابوجعفر | الٓمٓ ذٰلِكَ الْكِتٰبُ لَا رَيْبَ فِيْهِ هُدًى لِّلْمُتَّقِيْن | السکتۃ فی کل حرف من حروف المقطعۃ | |

## آیتِ قرآنی: اَلَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِالْغَيْبِ وَيُقِيْمُوْنَ الصَّلٰوةَ وَمِمَّا رَزَقْنٰهُمْ يُنْفِقُوْن

## اختلافی کلمات :

[ يُؤْمِنُوْنَ ۔ورش،سوسی،ابوجعفر کیلئے وصلاً ووقفاً اور حمزہ کیلئے وقفاً ابدال ][۱]، [اَلصَّلٰوةَ ۔ورش کیلئے تغلیظ لام اور باقیین کیلئے ترقیق ][۲]، [رَزَقْنٰهُمْ۔قالون کیلئے صلہ بالخلف ،مکی ،ابوجعفر کیلئے بلا خلف اور باقیین کیلئے سکون ][۳]

اس آیت میں بھی پانچ وجوہ ہیں:

| ۱ | قالون | اَلَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِالْغَيْبِ وَيُقِيْمُوْنَ الصَّلٰوةَ وَمِمَّا رَزَقْنٰهُمْ يُنْفِقُوْن | عدم صلہ | ماعدا وجہ قالون، ورش، مکی، ابوجعفر، سوسی |
|---|---|---|---|---|
| ۲ | قالون | اَلَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِالْغَيْبِ وَيُقِيْمُوْنَ الصَّلٰوةَ وَمِمَّا رَزَقْنٰهُمْ يُنْفِقُوْن | صلہ | مکی |
| ۳ | ورش | اَلَّذِيْنَ يُوْمِنُوْنَ بِالْغَيْبِ وَيُقِيْمُوْنَ الصَّلٰوةَ وَمِمَّا رَزَقْنٰهُمْ يُنْفِقُوْن | ابدال مع تغلیظ لام | |
| ۴ | سوسی | اَلَّذِيْنَ يُوْمِنُوْنَ بِالْغَيْبِ وَيُقِيْمُوْنَ الصَّلٰوةَ وَمِمَّا رَزَقْنٰهُمْ يُنْفِقُوْن | ابدال فقط | |
| ۵ | ابوجعفر | اَلَّذِيْنَ يُوْمِنُوْنَ بِالْغَيْبِ وَيُقِيْمُوْنَ الصَّلٰوةَ وَمِمَّا رَزَقْنٰهُمْ يُنْفِقُوْن | ابدال،صلہ | |

**قال الشاطبیؒ:**

[۱] اِذَا سَكَنَتْ فَاءً مِّنَ الْفِعْلِ هَمْزَةٌ — فَوَرْشٌ يُرِيْهَا حَرْفَ مَدٍّ مُبْدِلَا
وَيُبْدَلُ لِلسُّوْسِىْ كُلُّ مُسَكَّنٍ — مِنَ الْهَمْزِ مَدًّا غَيْرَ مَجْزُوْمٍ اهْمِلَا
فابدله حرف مد مسكنا — ومن قبله تحريكه قد تنزلا
[۲] وَغَلَّظَ وَرْشٌ فَتْحَ لَامٍ لِصَادِهَا — اَوِ الطَّاءِ اَوْ لِلظَّاءِ قَبْلُ تَنَزُّلَا
اِذَا فُتِحَتْ اَوْ سُكِّنَتْ كَصَلَاتِهِمْ — وَمَطْلَعِ اَيْضًا ثُمَّ ظَلَّ وَيُوْصَلَا
[۳] وَصِلْ ضَمَّ مِيْمِ الْجَمْعِ قَبْلَ مُحَرَّكٍ — دِرَاكًا وَقَالُوْنٌ بِتَخْيِيْرِهِ جَلَا
-------------------------------- — وَاَسْكَنَهَا الْبَاقُوْنَ بَعْدُ لِتَكْمُلَا

**قال ابن الجزریؒ:**

[۱] وَسَاكِنَهُ حَقِّقْ حِمَاهُ وَأَبْدِلَنْ — اِذًا.........................
[۳] وَصِلْ ضَمَّ مِيْمِ الْجَمْعِ أَصُلْ۔ — --------------------

**آیتِ قرآنی:** وَالَّذِیْنَ یُؤْمِنُوْنَ بِمَآ اُنْزِلَ اِلَیْکَ وَمَآ اُنْزِلَ مِنْ قَبْلِکَ وَبِالْاٰخِرَةِ هُمْ یُوْقِنُوْن

**اختلافی کلمات :** [ یُؤْمِنُوْنَ ـ ورش، سوسی، ابوجعفر کیلئے وصلاً و وقفاً اور حمزہ کیلئے وقفا ابدال ][۱]، [بِمَآ اُنْزِلَ، وَمَآ اُنْزِلَ ـ قالون اور دوری بصری کے لئے قصر، توسط ـ مکی، سوسی، ابوجعفر اور یعقوب کیلئے قصر ـ ورش اور حمزہ کیلئے طول اور باقی قراء عشرہ کیلئے توسط ][۲] [وَبِالْاٰخِرَةِ ـ ورش کیلئے نقل، مد بدل اور ترقیق راء ـ وصلاً خلف کیلئے صرف سکتہ اور خلاد کیلئے سکتہ اور عدم سکتہ اور وقفاً حمزہ کیلئے نقل اور سکتہ ـ اور کسائی کیلئے بالخلف امالہ ][۳] [هُمْ ـ قالون کیلئے صلہ بالخلف، مکی، ابوجعفر کیلئے بلا خلف اور باقیین کیلئے سکون ][۴]

اس آیت میں گیارہ وجوہ ہیں:

| نمبر | قاری | آیت | وجہ | کیفیت |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | قالون | وَالَّذِیْنَ یُؤْمِنُوْنَ بِمَا اُنْزِلَ اِلَیْكَ وَمَا اُنْزِلَ مِنْ قَبْلِكَ وَبِالْاٰخِرَةِ هُمْ یُوْقِنُوْن | قصر مع عدم صلہ | وجہ دوری بصری، یعقوب |
| ۲ | قالون | وَبِالْاٰخِرَةِ هُمُوْ یُوْقِنُوْن | قصر مع صلہ [هُمُوْ] | مکی |
| ۳ | قالون | وَالَّذِیْنَ یُؤْمِنُوْنَ بِمَآ اُنْزِلَ اِلَیْكَ وَمَآ اُنْزِلَ مِنْ قَبْلِكَ وَبِالْاٰخِرَةِ هُمْ یُوْقِنُوْن | توسط مع عدم صلہ | دوری بصری، شامی، عاصم کسائی، خلف العاشر |
| ۴ | قالون | وَبِالْاٰخِرَةِ هُمُوْ یُوْقِنُوْن | توسط مع صلہ [هُمُوْ] | |
| ۵ | خلف | وَالَّذِیْنَ یُؤْمِنُوْنَ بِمَآ اُنْزِلَ اِلَیْكَ وَمَآ اُنْزِلَ مِنْ قَبْلِكَ وَبِالْ (سکتہ) اٰخِرَةِ هُمْ یُوْقِنُوْن | طول مع سکتہ | وجہ خلاد |
| ۶ | خلاد | وَالَّذِیْنَ یُؤْمِنُوْنَ بِمَآ اُنْزِلَ اِلَیْكَ وَمَآ اُنْزِلَ مِنْ قَبْلِكَ وَبِالْاٰخِرَةِ هُمْ یُوْقِنُوْن | طول مع ترک سکتہ | |
| ۷ | ورش | وَالَّذِیْنَ یُوْمِنُوْنَ بِمَآ اُنْزِلَ اِلَیْكَ وَمَآ اُنْزِلَ مِنْ قَبْلِكَ وَبِلَاٰخِرَةِ هُمْ یُوْقِنُوْن | ابدال، طول، نقل، مد بدل میں قصر، ترقیق راء | |
| ۸ | ورش | وَبِلَاٰخِرَةِ هُمْ یُوْقِنُوْن | بدل میں توسط | |
| ۹ | ورش | وَبِلَاٰخِرَةِ هُمْ یُوْقِنُوْن | بدل میں طول | |
| ۱۰ | سوسی | وَالَّذِیْنَ یُوْمِنُوْنَ بِمَا اُنْزِلَ اِلَیْكَ وَمَا اُنْزِلَ مِنْ قَبْلِكَ وَبِالْاٰخِرَةِ هُمْ یُوْقِنُوْن | ابدال وقصر | |
| ۱۱ | ابوجعفر | وَالَّذِیْنَ یُوْمِنُوْنَ بِمَا اُنْزِلَ اِلَیْكَ وَمَا اُنْزِلَ مِنْ قَبْلِكَ وَبِالْاٰخِرَةِ هُمُوْ یُوْقِنُوْن | ابدال، قصر، صلہ [هُمُوْ] | |

**قال الشاطبیؒ:**

[۱] اِذَا سَكَنَتْ فَاءً مِّنَ الْفِعْلِ هَمْزَةٌ ۔۔۔ فَوَرْشٌ یُرِیْهَا حَرْفَ مَدٍّ مُبْدِلَا

وَیُبْدَلُ لِلسُّوْسِیْ كُلُّ مُسَكَّنٍ ۔۔۔ مِنَ الْهَمْزِ مَدًّا غَیْرَ مَجْزُوْمٍ اهْمِلَا

فابدله حرف مد مسكنا ۔۔۔ ومن قبله تحريكه قد تنزلا

[۲] فَاِنْ یَّنْفَصِلْ فَالْقَصْرَ بَادِرْهُ طَالِبًا ۔۔۔ بِخُلْفِهِمَا یُرْوِیْكَ دَرًّا وَّمُخْضَلَا

وقد قرأ الشيخان طولى لورش ۔۔۔ وحمزة والوسطى لباقيهم الملا

[۳] وَحَرِّكْ لِوَرْشٍ كُلَّ سَاكِنٍ اٰخِرٍ ۔۔۔ صَحِیْحٍ بِشَكْلِ الْهَمْزِ وَاحْذِفْهُ مُسْهِلَا

وَمَا بَعْدَ هَمْزٍ ثَابِتٍ اَوْ مُغَیَّرٍ ۔۔۔ فَقَصْرٌ وَقَدْ یُرْوٰی لِوَرْشٍ مُطَوَّلَا

وَوَسَطَهُ قَوْمٌ كَاٰمَنَ هٰؤُلَا ۔۔۔ ءِ اٰلِهَةً اٰتٰی لِلْاِیْمَانِ مُثِّلَا

وَرَقَّقَ وَرْشٌ كُلَّ رَاءٍ وَقَبْلَهَا ۔۔۔ مُسَكَّنَةً یَاءٌ اَوِ الْكَسْرُ مُوْصَلَا

وَعَنْ حَمْزَةٌ فِی الْوَقْفِ خُلْفٌ وَعِنْدَهٗ ۔۔۔ رَوٰی خَلَفٌ فِی الْوَصْلِ سَكْتًا مُقَلَّلَا

وَیَسْكُتُ فِیْ شَیْءٍ وَشَیْئًا وَبَعْضُهُمْ ۔۔۔ لَدَی اللَّامِ لِلتَّعْرِیْفِ عَنْ حَمْزَةٍ تَلَا

وحرك به ما قبله متسكنا ۔۔۔ واسقطه حتى يرجع اللفظ اسهلا

[۴]-----------وبعضهم ۔۔۔ سوى الف عند الكسائى ميلا

**قال ابن الجزریؒ:**

[۱] وَسَاكِنَهُ حَقِّقْ حِمَاهُ وَأَبْدِلَنْ ۔۔۔ اِذًا......................

[۲] وَاَمَدَّهُمْ وَسِّطْ وَمَا انْفَصَلَ اقْصُرَنْ ۔۔۔ أَلَا حُزْ وَبَعْدَ الْهَمْزِ وَاللِّیْنُ أُصِّلَا

[۴] وَلَا نَقْلَ إِلَّا--- ۔۔۔ --------------------

----------فَشَا ۔۔۔ وَحَقَّقَ هَمْزَ الْوَقْفِ وَالسَّكْتَ أَهْمَلَا

[۳] وَصِلْ ضَمَّ مِیْمِ الْجَمْعِ أَصْلٌ ۔ ۔۔۔ ------------------

## آیت قرآنی : اُولٰٓئِکَ عَلٰی هُدًی مِّنْ رَّبِّهِمْ وَاُولٰٓئِکَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ

**اختلافی کلمات :** [ اُولٰٓئِکَ ۔ورش،حمزہ کیلئے طول۔ باقی قراءعشرہ کیلئے توسط][۱]،[ رَبِّهِمْ ۔قالون کیلئے صلہ بالخلف ،مکی ،ابوجعفر کیلئے بلاخلف ][۲]

اس آیت میں تین وجوہ ہیں:

| ۱ | قالون | اُولٰٓئِکَ عَلٰی هُدًی مِّنْ رَّبِّهِمْ وَاُولٰٓئِکَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ | توسط،عدم صلہ | بصری،شامی،عاصم،کسائی ،یعقوب،خلف العاشر |
|---|---|---|---|---|
| ۲ | قالون | اُولٰٓئِکَ عَلٰی هُدًی مِّنْ رَّبِّهِمْ وَاُولٰٓئِکَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ | توسط،صلہ [ رَبِّهِمُوْ ] | مکی،ابوجعفر |
| ۳ | ورش | اُولٰٓئِکَ عَلٰی هُدًی مِّنْ رَّبِّهِمْ وَاُولٰٓئِکَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ | طول | حمزہ |

## آیت قرآنی : اِنَّ الَّذِیْنَ کَفَرُوْا سَوَآءٌ عَلَیْهِمْ ءَ اَنْذَرْتَهُمْ اَمْ لَمْ تُنْذِرْهُمْ لَایُؤْمِنُوْنَ

**اختلافی کلمات :**

[ سَوَآءٌ ۔ورش،حمزہ کیلئے طول۔باقی قراءعشرہ کیلئے توسط][۳][عَلَیْهِمْ ۔قالون کیلئے صلہ بالخلف اور مکی،ابوجعفر کیلئے بلاخلف،اورورش کیلئے صلہ مع الطّول][۴][عَلَیْهُمْ]۔حمزہ،یعقوب کیلئے بضم الھاء۔باقی قراءعشرہ کیلئے بکسر الھاء][۵][ءَ اَنْذَرْتَهُمْ ۔قالون،ابوعمرو بصری،ہشام من وجہ اورابوجعفر کیلئے تسہیل مع الادخال۔ابن کثیر مکی اور رویس کیلئے تسہیل بلاادخال۔ورش کیلئے تسہیل بلا دخال اور ابدال دونوں وجوہ۔ہشام کی دوسری وجہ تحقیق مع الادخال ۔اور باقی قراءعشرہ کیلئے تحقیق بلاادخال][۶][لَایُؤْمِنُوْنَ ۔ورش،سوسی،ابوجعفر کیلئے حالین میں اورحمزہ کیلئے وقفاً ابدال][۷]

اس آیت میں چودہ وجوہ ہیں:

| ۱ | قالون | اِنَّ الَّذِیْنَ کَفَرُوْا سَوَآءٌ عَلَیْهِمْ ءَ اَءَ نْذَرْتَهُمْ اَمْ لَمْ تُنْذِرْهُمْ لَایُؤْمِنُوْنَ | توسط،عدم صلہ،تسہیل مع الادخال | دوری بصری،وجہ ہشام |
|---|---|---|---|---|
| ۲ | سوسی | اَمْ لَمْ تُنْذِرْهُمْ لَایُوْمِنُوْنَ | = = =ابدال | |

**قال الشاطبیؒ:**

[۱-۳]اذا الف او یاء ھا بعد کسرۃ او الواو عن ضم لقی الھمز طولا
قد قرأ الشیخان طولی لورش وحمزۃ والوسطی لباقیھم الملا
[۲،۴]وَصِلْ ضَمَّ مِیْمِ الْجَمْعِ قَبْلَ مُحَرَّکٍ دِرَاکًا وَّقَالُوْنٌ بِتَخْیِیْرِهٖ جَلَا
وَمِنْ قَبْلِ هَمْزِالْقَطْعِ صِلْهَالِوَرْشِهِمْ وَاَسْکَنَهَا الْبَاقُوْنَ بَعْدُ لِتَکْمُلَا
[۵] عَلَیْهِمْ اِلَیْهِمْ حَمْزَةٌ وَّلَدَیْهِمُوْ جَمِیْعًا بِضَمِّ الْهَاءِ وَقْفًا وَّمَوْصِلَا
[۶] وَتَسْهِیْلُ اُخْرٰی هَمْزَتَیْنِ بِکِلْمَةٍ سَمَا وَبِذَاتِ الْفَتْحِ خُلْفٌ لِّتَجْمُلَا
وَ قُلْ اَلِفًا عَنْ اَهْلِ مِصْرَ تَبَدَّلَتْ لِوَرْشٍ وَّ فِیْ بَغْدَادَ یُرْوٰی مُسَهَّلَا
وَمَدُّکَ قَبْلَ الْفَتْحِ وَ الْکَسْرِ حُجَّةٌ بِهَا لُذْ ------------
[۷]اِذَا سَکَنَتْ فَاءً مِّنَ الْفِعْلِ هَمْزَةٌ فَوَرْشٌ یُرِیْهَا حَرْفَ مَدٍّ مُبْدِلَا
وَ یُبْدَلُ لِلسُّوْسِیْ کُلُّ مُسَکَّنٍ مِنَ الْهَمْزِ مَدًّا غَیْرَ مَجْزُوْمٍ اهْمِلَا
فابدلہ حرف مد مسکنا ومن قبلہ تحریکہ قد تنزلا

**قال ابن الجزریؒ:**

[۳،۱] ومَدَّهُمُ وَسِّطْ وَمَا انْفَصَلَ اقْصُرَنْ أَلَا حُزْ وَبَعْدَ الْهَمْزِ وَاللِّیْنُ أُصِّلَا
[۴،۲] وَصِلْ ضَمَّ مِیْمِ الْجَمْعِ أَصْلٌ ------------------
-------[۵] وَاکْسِرْعَلَیْهِمْ اِلَیْهِمْ لَدَیْهِمْ فَتًیً وَالضَّمُّ فِی الْهَاءِ حُلِّلَا
[۶] لِثَانِیْهِمَا حَقِّقْ یَمِیْنٌ وَسَهِّلَنْ بِمَدٍّ أَتَی وَالْقَصْرُ فِی الْبَابِ حُلِّلَا
[۷] وَسَاکِنَهٗ حَقِّقْ حِمَاهُ وَأَبْدِلَنْ اِذًا...........

